جسٹس محمد کرم شاہ صاحب کے

اہلسنت و جماعت سے اعتزالی نظریات کا تحقیقی و



# تنقیدی جائزہ

مع

# اہم فتاویٰ

ناشر: انجمن فکرِ رضا پاکستان

جسٹس کرم شاہ صاحب الازہری کے اعتزالی نظریات کا

# تحقیقی وتنقیدی جائزہ

# اور

# اہم فتاوٰی

تالیف وترتیب

مولانا محمد ہارون رشید

0333-4690408,0346-6029257

ناشر: انجمن فکر رضا لاہور

# انتساب

حضور پر نور، لامع النور، موفور السرور، قامع الشرور والفسق والفجور، غوث الانام، مجمع العلم و الحلم والاحترام، امام العلماء ومقدام الفضلاء، لازال بالافادۃ والعز والاکرام، عالم اہل سنت مجدد مائۂ حاضرہ، الحافظ، القاری، محمد احمد رضا خان قادری برکاتی بریلوی رضی اللہ عنہ۔ اور حضور مناظر اعظم' مظہر اعلیٰ حضرت، فخر الواعظین' زبدۃ السالکین' عالم شریعت، علامۃ الدھر شیر بیشۂ اہل سنت، مولانا مفتی حشمت علی خان قادری برکاتی رضوی مجددی لکھنوی رضی اللہ عنہ کے نام نامی اسم گرامی سے منسوب کرنے کی سعادت حاصل کرتا ہے کہ مذکورۃ الصدر دونوں بزرگوں نے بدمذہبیت کو جڑ سے اکھاڑ پھینکا اور امت مسلمہ کے ایمانوں کو بچایا۔ انہی بزرگوں کی تصانیف کا فیضان ہے کہ فقیر آج صحیح العقیدہ سُنی مسلمان ہے۔ وللہ الحمد

سگِ غوث ورضا

محمد ھارون رشید لاہور

# وجہ تالیف

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

اسلام اللہ تعالیٰ کا وہ پسندیدہ دین ہے جو حضور نبی کریم ﷺ صحابہ کرام علیہم الرضوان تابعین اور تابع تابعین کے ذریعے ہم تک پہنچا۔ ان حضرات مقدسہ نے جن عقائد ونظریات کی ترجمانی کی ان نظریات پر کاربند مسلمانوں کو اہلسنت وجماعت کہا جاتا ہے۔

اہلسنت وجماعت ہی وہ ناجی گروہ ہے جس کے بارے میں مصطفیٰ کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ جنتی گروہ ہے۔ حدیث شریف ملاحظہ ہو:

ان بنی اسرائیل تفرقت علی اثنان و سبعین فرقة و ستفترق امتی علی ثلاث و سبعین ملة کلهم فی النار الا ملة واحدة قالوا من هی قال ما انا علیه و اصحابی و فی روایة واحده فی الجنة وهی الجماعة

یعنی امت محمد یہ ۷۳ فرقوں پر منقسم ہوگی ان میں سے ایک جنتی ہے باقی کل دوزخی اور علامات اس بہشتی گروہ کی یہ ہیں کہ من حیث العقائد والاقوال تو وہ ایک جماعت ہے اور من حیث الاعمال والاقوال متبع سنت ہے۔

نتیجہ یہ کہ اہلسنت وجماعت جنتی گروہ ہے اس جنتی گروہ کو چھوڑ کر ہر دور میں بعض لوگوں نے اسلام میں تفرقہ بازی کی کوششیں کیں مثلاً خارجیوں نے اپنا گروہ الگ بنایا۔ شیعوں نے اس ناجی گروہ سے علیحدہ روش اپنائی۔ معتزلہ نے اسلام کے مسلمہ اصولوں سے روگردانی اختیار کی۔ اسی طرح ابن تیمیہ وابن قیم کی تعلیمات سے متاثر ہو کر محمد بن عبدالوہاب نجدی نے وہابی تحریک کی صورت میں اسلام کا شیرازہ بکھیرنے میں کوئی کسر نہ چھوڑی۔ اسی وہابی تحریک سے متاثر ہو کر ''تقویۃ الایمان'' نامی کتاب لکھی گئی جس میں حضور نبی کریم ﷺ کی شان اقدس

میں بے ادبی و بے باکی کا ارتکاب کیا گیا۔ ہندوستان (برصغیر پاک وہند) میں اس وھابی تحریک کی نمائندگی دو گروہوں نے کی ایک مقلد اور دوسرا غیر مقلد۔ بظاہر یہ دو گروہ ہیں مگر اندرون خانہ ایک ہیں۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ مصنف تقویۃ الایمان، مولوی اسماعیل دھلوی ان دونوں کا امام اور تقویۃ الایمان کا رکھنا پڑھنا دونوں فرقوں کے نزدیک عین اسلام ہے۔ ان فرقوں میں سے مقلدین وھابیہ کا فرقہ دیوبندی کہلاتا ہے۔

فرقہ دیوبندیہ کے معتبر عالم مولوی قاسم نانوتوی بانی دارالعلوم دیوبند نے اپنی تصنیف تحذیر الناس کے صفحہ: ۴، ۵، ۱۸، ۲۴ میں صاف لکھ دیا کہ حضور کے بعد بھی کسی کو نبوت مل جائے تو ختم نبوت کے اصلاً منافی نہیں اس کے رسالہ ضلالت مقالہ کا خلاصہ عبارت یہ ہے:

## قاسم نانوتوی کا عقیدہ

"عوام کے خیال میں تو رسول اللہ صلعم کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانہ کے بعد اور آپ سب میں آخر نبی ہیں مگر اہل فہم پر روشن کہ تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں پھر مقام مدح میں ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین فرمانا کیونکر صحیح ہوسکتا بلکہ موصوف بالعرض کا قصہ موصوف بالذات پر ختم ہو جاتا ہے۔ اسی طور پر رسول اللہ ﷺ کی خاتمیت کو تصور فرمایئے آپ موصوف بوصف نبوت بالذات ہیں اور نبی موصوف بالعرض ایں معنی جو میں نے عرض کیا آپ کا خاتم ہونا انبیائے گزشتہ ہی کی نسبت خاص نہ ہوگا بلکہ بالفرض آپ کے زمانے میں بھی کہیں اور کوئی نبی ہو جب بھی آپ کا خاتم ہونا بدستور باقی رہتا ہے بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی بھی کوئی نبی پیدا ہو تو بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا چہ جائیکہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں یا اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز کیا جائے اھ" (تحذیر الناس)

تبصرہ امام اہل سنت رضی اللہ عنہ

مسلمانو دیکھا اس ملعون ناپاک شیطانی قول نے ختم نبوت کی کیسی جڑ کاٹ دی خاتمیت محمد یہ علی صاحبہا افضل الصلاۃ والتحیۃ کہ وہ تاویل گڑھی کہ خاتمیت خود ہی ختم کردی صاف لکھ دیا کہ اگر حضور خاتم الانبیاء علیہ وعلیہم افضل الصلاۃ والثنا کے زمانے میں بلکہ حضور کے بعد بھی کوئی نبی پیدا ہو تو ختم نبوت کے کچھ منافی نہیں اللہ اللہ جس کفر ملعون کے موجد کو خود قرآن عظیم کا و خاتم النبین فرمانا نافع نہ ہوا کما قال تعالیٰ و ننزل من القران ما ھو شفاء و رحمة للمؤمنين ولا يزيد الظلمين الا خسارا۔ اتارتے ہیں ہم اس قرآن سے وہ چیز کہ مسلمانوں کے لئے شفا و رحمت ہے اور ظالموں کو اس سے کچھ نہیں بڑھتا سوا زیان کے۔ اُسے احادیث میں خاتم النبین فرمانا کیا کام دے سکتا ہے فبای حدیث بعده یؤمنون۔ قرآن کے بعد اور کون سی حدیث پر ایمان لائیں گے۔ (جزاء الله عدوه بابائه ختم النبوة ص ۸۰)

اس دیوبندی فرقے کے عقائد و نظریات اہلسنت و جماعت کے عقائد و نظریات سے باہم متصادم ہیں اور اس قدر خطرناک ہیں کہ علمائے حرمین شریفین سمیت پاک و ہند کے تقریباً تمام علماء و مشائخ کرام نے متفقہ طور پر ان کے بارے میں فرمایا کہ مَنْ شَکَّ فِیْ کُفْرِهِمْ وَعَذَابِهِمْ فَقَدْ کَفَرَ تفصیل کیلئے ملاحظہ فرمائیں۔ حسام الحرمین شریفین اور الصوارم الہندیہ شریف۔

مدرسہ محمدیہ غوثیہ بھیرہ کے مہتمم جسٹس کرم شاہ صاحب نے اہلسنت و جماعت کے اس اجماعی وقطعی فیصلہ سے عدول کر کے اعتزالی روش اپنائی اور دیوبندی امام قاسم نانوتوی کی صریح کفریہ عبارات کو کفریہ تسلیم کرنے سے انکار کر دیا۔ اس پر علماء اہلسنت میں بھی بے چینی پائی جاتی ہے اور دیوبندی بھی پیر صاحب کا نام بطور ہتھیار استعمال کرتے ہیں۔ پیر صاحب کی زندگی میں بھی اہلسنت و جماعت کے نمائندہ اور عاشق رسول کریم، محقق اہل سنت سید بادشاہ تبسم بخاری مدظلہ العالی نے ایک مضمون بنام "پیر کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت کا

انجام“ لکھ کر ایک طرف پیر صاحب پر اتمام حجت کردی اور دوسری جانب دیوبندی مولویوں کا منہ توڑ دیا اور ان پر واضح کردیا کہ آج بھی اہلسنت و جماعت کا ان کفریہ عبارات کے بارے وہی نظریہ ہے جو جمہور اہل اسلام علماء ومشائخ نے صادر فرمایا تھا کہ :

من شک فی کفرہ و عذابہ فقد کفر

پیر محمد کرم شاہ صاحب الازہری سے ہماری ذاتی رنجش نہیں کہ ہم ان کے خلاف لٹھ لئے پھرتے رہیں، چونکہ پیر صاحب کے معتمد خاص مولوی حافظ احمد بخش صاحب نے پیر صاحب کی سوانح حیات بنام ”جمال کرم“ جو کہ تین مبسوط جلدوں میں ہے میں، پیر صاحب کے اعتزالی نظریات کو نہ صرف بیان کیا بلکہ ان پر تبصرہ بھی صادر فرمایا۔ یہ سب کچھ اہلسنت و جماعت کے اجتماعی نظریات کے نا صرف خلاف تھا بلکہ صاف صاف اہل سنت و جماعت سے اعلان بغاوت تھا۔ چنانچہ ضروری تھا کہ علمائے اہلسنت کی عدالت میں اس مسئلہ کو پیش کر کے شرعی فیصلہ لیا جائے اور پیر صاحب اور ان کے متعلقین کی صلح کلی روش سے عوام الناس کو بچایا جائے۔ زیر نظر کتاب اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ کتاب کے مطالعے سے یہ بھی پتا چلے گا کہ پیر صاحب کن افکار وخیالات کے ترجمان تھے۔

محترم قارئین کرام! زیر نظر کتاب کی تالیف کی ضرورت اسلئے بھی محسوس کی گئی کہ بھیرہ کے مرکزی اشاعتی ادارے ضیاء القرآن پبلی کیشنز سے تین جلدوں پر مشتمل پیر کرم شاہ صاحب کی سوانح حیات (جمال کرم) شائع کی گئی۔ جس میں بجائے اس کے کہ اُن تمام متنازعہ امور سے جنکی وجہ سے پیر کرم شاہ صاحب اپنی زندگی میں بھی متنازعہ رہے اجتناب کیا جاتا۔ اُنھیں معاملات کو جان بوجھ کر اُچھالا گیا اور پھر حافظ احمد بخش صاحب نے اُن امور پر تبصرہ فرمایا جس نے رہی سہی کسر نکال دی۔ پیر امین الحسنات شاہ موجودہ سجادہ نشین بھیرہ نے اس کتاب پر تقریظ لکھ کر اسکے مندرجات کی ذمہ داری اپنے سر لے لی۔ اب ان حالات میں

کوئی شخص بھی ہمیں انتشار پسندی کا طعنہ نہیں دے سکتا۔ کیونکہ اہلسنت وجماعت کے اجتماعی معتقدات کے خلاف بھیرہ کے مرکز سے آواز اُٹھی اور اس آواز کا ردعمل ہماری موجودہ کتاب ہے۔ اگر بھیرہ کے اصحاب جبہ ودستار ان معاملات پر سے پردہ نہ اُٹھاتے تو ہمیں بھی سخت رد عمل کی زحمت نہ کرنا پڑتی۔

اگر ہم پیر کرم شاہ صاحب کے نظریات جن میں اہلسنت اور گستاخ رسول (دیوبندیوں) کے اختلافات کو فروعی قرار دینا، ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرنا۔ اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف ماننا، بیک وقت تین طلاق کو ایک تسلیم کرنا، تحذیر الناس کی عبارتوں کو کفریہ تسلیم نہ کرنا وغیرہ کو درست مان لیں تو علمائے متقدمین ومتاخرین کا خطا کار ہونا لازم آئے گا کیونکہ نہ صرف اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ، بلکہ آپ سے قبل بھی علمائے اہلسنت نے نانوتوی کے کفر کا فتویٰ دیا۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ بقول حافظ احمد بخش صاحب پیر صاحب تحذیر الناس کی کفریہ عبارتوں کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے کفریہ کہنے سے احتراز کرتے تھے۔ حالانکہ پیر صاحب کے معاصرین میں ایسی ایسی جید اور علمی شخصیات تھیں جنکی علمیت مسلمہ تھی اُنھیں اس قضیہ فرضیہ کی سمجھ کیوں نہ آسکی؟ بقول جانشین اشرف العلماء صاحبزادہ نصیر الدین سیالوی مدظلہٗ:

''اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی، حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مُراد آبادی، حضرت شیخ الاسلام خواجہ قمر الملت والدین سیالوی اور حضرت پیر سید جماعت علی شاہ صاحب اور دیگر سینکڑوں علماء ایسی لغویات بولنے والوں سے لاکھوں درجے زیادہ منطق کا علم رکھتے تھے۔ ان حضرات کو کسی مدرسے میں داخلہ لے کر ان اصطلاحوں کے سمجھنے کی ضرورت نہیں''۔ (عبارت اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ، حصہ دوم، ص: ۳۴۶۔۳۴۵)

صاحبزادہ صاحب مزید تحریر فرماتے ہیں:

''بعض لوگ ایسے بھی ہیں جو اپنے آپ کو سُنی کہلواتے ہیں اور عاشق رسول ہونے کا دعویٰ

کرتے ہیں لیکن باوجود ان گستاخانہ عبارات کی اطلاع کے اپنے ایمان کو خیر آباد کہتے ہوئے کہہ دیتے ہیں کہ دیوبندی، بریلوی بنیادی عقائد میں متفق ہیں اور ان میں صرف فروعی اختلافات ہیں، لہٰذا گستاخانہ عبارات والوں کی تکفیر کر کے اپنی عمر ضائع نہیں کرنی چاہیے، بلکہ اپنی قیمتی زندگی کو کسی اعلیٰ کام میں صرف کرنا چاہیے۔اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان صاحب بریلوی، پیر جماعت علی شاہ صاحب محدث علی پوری، شیخ الاسلام خواجہ قمرالدین سیالوی، حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب، حضرت صدرالافاضل مولانا سید نعیم الدین مُرادآبادی، استادِکل حضرت مولانا عطا محمد صاحب بندیالوی اور حضرت علامہ امام المناظرین شیخ الحدیث والتفسیر ابوالحسنات محمد اشرف سیالوی صاحب مدظلہ اور دیگر اکابر علماء مثلاً حضرت شیخ الحدیث مولانا غلام رسول صاحب سعیدی، حضرت مولانا منظور احمد فیضی، فقیہ العصر مفتی محمد امین صاحب اس طرح ہزاروں اکابر علماء گویا اپنی عُمر کو ضائع کرنے والے ہیں۔اگر ان حضرات کی عمریں ضائع ہو چکی ہیں تو پھر ہم بھی اپنے اکابر کے ساتھ ہیں''

(عبارت اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ، حصہ دوم، ص: ۴۰۲)

صاحبزادہ نصیرالدین سیالوی مدظلہٗ نے بعینہ ان نظریات کا تذکرہ اور پھر ان کا رد فرمایا ہے جسکے ردعمل میں ہماری زیرنظر کتاب آپ کے ہاتھوں میں ہے۔مزید برآں کہ صاحبزادہ صاحب کے علاوہ آپکے والدگرامی علامہ محمد اشرف سیالوی، شیخ الحدیث والتفسیر نے جھنگ کے مشہور مناظرہ میں دیوبندی عقائد کو کفریہ ثابت فرمایا۔جسکی تفصیل ''مناظرہ جھنگ'' نامی کتاب میں ملاحظہ کی جاسکتی ہے۔''کوثرالخیرات'' میں حضرت علامہ سیالوی نے دیوبندی عقائد باطلہ کا رد بلیغ فرمایا۔اسی طرح علامہ غلام رسول سعیدی نے ''تفسیر تبیان القرآن'' میں دیوبندیوں کی ان عبارات کو کفریہ کہا۔

حضرت شیخ الاسلام والمسلمین جانشین محدث اعظم ہند علیہ الرحمۃ علامہ مولانا سید محمد مدنی میاں صاحب کچھوچھوی مدظلہٗ العالی تحذیرالناس کا رد کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''پہلے ثابت کیا جا چکا ہے کہ (صاحب تحذیر الناس) نے ارشاد قرآنی (خاتم النبیین) کا جو معنی بتایا ہے وہ خود ان کے اعتراف کی روشنی میں اُنکی اپنی ایجاد ہے۔ جو ظاہر ارشاد ربانی اور جمہور سلف کے خلاف ہے ------اب شکل اوّل تیار کر لیجئے ------مولوی قاسم نانوتوی نے نص شرعی (یعنی خاتم النبیین) کے معنی میں تحریف کی اور اس (لفظ خاتم النبیین) کا ظاہر اور جمہور سلف کے خلاف معنی تراشا۔ اور جو ایسا کرے وہ ملحد و زندیق ہے---------نتیجہ یہ نکلا کہ مولوی محمد قاسم نانوتوی ملحد و زندیق ہے''۔

(نظریہ ختم نبوت اور تحذیر الناس، ص: ۴۴)

اسی طرح حضور غزالی زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ نے التبشیر برد التحذیر میں خاص تحذیر الناس اور اپنی دوسری کتب مثلاً (الحق المبین، الاعداء، تسبیح الرحمٰن، مقالات کاظمی وغیرہ) میں دیوبندی عقائد باطلہ کا رد فرمایا ہے۔ علامہ غلام علی اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ نے ''التنویر لدفع ظلام التحذیر'' میں تحذیر الناس کا خوب رد فرمایا ہے۔

اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سے قبل اثر ابن عباس کا رد علمائے اہلسنت نے کیا۔ اسکی تفصیل جناب ڈاکٹر محمد حسن صاحب نے اپنے (پی۔ایچ۔ڈی) کے مقالے میں یوں تحریر فرمائی:

''اس سلسلے میں مولانا نقی علی خان رحمۃ اللہ علیہ کا مؤقف اور عقیدہ یہ تھا کہ قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ صاف فرماتا ہے ''ولکن رسول اللہ وخاتم النبین'' اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے بعد حدیث پر عمل نہیں کیا جائے گا۔ مولانا نقی علی خان مذکورہ بالا حدیث پر عقیدہ رکھنے والے کو عقیدہ اہلِ سنت کے خلاف جانتے تھے۔ چنانچہ علماء کی ایک بہت بڑی جماعت مولانا نقی علی خان کی حمایت میں میدان میں اُتر آئی۔ مولانا نقی علی خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی جانب سے ایک استفتاء علمائے رامپور کو بھیجا گیا۔ جس کا جواب مُفتی نور النبی رامپوری نے ان الفاظ میں دیا:

"یہ عقیدہ زید کا فاسد ہے کہ بخلاف نص قرآن کے قائل ہونا سات خاتم النبیین کا اور قرآن سے ایک ثابت ہے اور وہ ایک منحصر ہے ذات بابرکات محمد رسول ﷺ میں اور نص یہ ہے کہ "ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبین نیز قول زید کا مخالف اجماع کے ہے اس لئے از صحابہ تا ایں دم کوئی مفسر و محدث وجود تعداد خاتم النبیین کا مقر نہیں۔ شاید کہ حدیث شاذ، کہ قسطلانی وغیرہ میں مرقوم ہے اور اس سے قائل نے اجتہاد کر کے با عانت وسوسۂ شیطان کے قائل اس تعداد کا ہوا ہو۔ یہ اجتہاد اس کا بچند وجوہ باطل ہے۔ پس اس صورت میں زید خارج از مذہب اہل سنت و جماعت ہے۔ جمیع فرق اہل سلام سے خارج۔ اس واسطے کہ کوئی فرقہ قائل اس کا نہیں کہ سات خاتم النبیین ہیں۔"

مندرجہ بالا فتوے پر درج ذیل علمائے کرام اور مفتیان عظام کی تصدیقات ہیں:

1: مولانا سدید الدین خان خلف مولانا رشید الدین خان

2: مولانا مفتی ولی النبی رامپوری

3: مولانا سید حسین شاہ محدث رامپوری

4: مولانا محمد حیدر علی رامپوری

5 مولانا شیخ محمد علی درویش معلوف رامپوری

6 مولانا عبد الحق خیر آبادی بن علامہ فضل حق خیر آبادی

7 مولانا عبد العلی رامپوری

8 مولانا محمد یعقوب علی خان رامپوری

9 مولانا اظہر الدین رامپوری

ان کے علاوہ رامپور کی ایک عظیم مذہبی شخصیت اور مولانا نقی علی خان اور مولانا محمد احسن نانوتوی کے متفقہ عالم دین مفتی ارشاد حسین مجددی فاروقی کو بھی مولانا نقی علی خان کی طرف سے استفتاء بھیجا گیا۔ آپ نے قرآن و حدیث و محدثین و فقہا عظام سے ثابت کیا کہ:

''اس پر عقیدہ رکھنا اہل سنت وجماعت کے خلاف ہے۔خاتم النبیین حضور ﷺ ہیں اور حدیث شاذ ہے۔''

اس فتوے پر بھی علمائے کرام ومفتیان عظام کی تصدیقات ثبت ہیں۔

دوسری جانب مولانا احسن نانوتوی نے بھی اپنے عقیدہ وموقف کی حمایت حاصل کرنے کے لئے ایک سوالیہ اشتہار چھپوا کر دیگر اضلاع کے علماء مفتیان عظام کو بھیجا مگر صرف دو جواب آئے۔پہلا جواب مولانا احسن نانوتوی کے رشتے دار مولانا قاسم نانوتوی نے دیا اور کتاب ''تحذیر الناس'' تحریر کی۔مولانا قاسم نانوتوی نے تو یہاں تک لکھا کہ:۔

''رسول کا خاتم ہونا عوام کا خیال ہے۔بایں معنی کہ آپ کا زمانہ انبیائے سابق کے بعد ہے اور آپ سب میں آخری نبی ہیں''

دوسرا جواب مولانا عبدالحئی فرنگی محلی کا آیا انہوں نے اس کے جواب میں تین رسالے لکھے۔

مولانا نقی علی خان کے عقیدہ کی حمایت اور ان کے عقیدہ وموقف کی تائید اور ''مناظرہ احمدیہ'' و''تحذیرالناس'' کی روشنی میں درج ذیل رسالے وکتب لکھے گئے ہیں۔

**(1) تحقیقات احمدیہ حل اوہام نجدیہ 1379ھ/1872ء**

مولانا فضل مجید بدایونی (م1324ھ/1906ء) تلمیذ مولانا عبدالقادر بدایوانی نے مناظرہ احمدیہ کے جواب میں یہ رسالہ لکھا۔یہ مطبع الٰہی آگرہ میں چھپا۔

**(2) الکلام الاحسن:۔**

مولانا احسن نانوتوی کے رد میں مولانا ہدایت علی بریلوی کا رسالہ ہے۔

**(3) تنبیہ الجھال بالھام الباسط المتعال 1391ھ/1874ء:۔**

مفتی حافظ بخش آنولوی نے شائع کی۔اس میں مولانا نقی علی خان کی حمایت اور مولوی احسن وامیر احمد سہسوانی کی مذمت کی ہے۔

---

1 یہ رباعی کا قول حضور محدث اعظم ہند کچھوچھوی علیہ الرحمۃ کا ہے۔دیکھئے انوار رضا مطبوعہ لاہور۔

(4) فتاویٰ بے نظیر در نفی آنحضرت بشیر و نظیر:۔

اس رسالہ میں تمام علماء کے فتوے یکجا شامل ہیں جو اثر ابن عباس کے قائل نہ تھے۔ بدایوں اور بریلی کے علما خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

(5) قسطاس فی موازنۃ اثر ابن عباس:۔

مولانا شیخ محمد تھانوی کی اس موضوع پر قابل قدر کتاب ہے اس میں مولانا نقی علی خان کے مؤقف کی حمایت کی گئی ہے۔

اس طرح اثر ابن عباس کی صحت قبول کرنے کے بعد مولانا احسن نانوتوی **منکر خاتم النبین** ٹھہرتے ہیں۔ اس لیے فتووں کی رو سے مولانا احسن نانوتوی کی تکفیر مشہور ہوگئی۔ (علامہ مولانا نقی علی خان علیہ الرحمۃ حیات اور علمی و ادبی کارنامے ص 106 تا 109)

درج بالا اقتباسات سے واضح ہوا کہ پیر کرم شاہ صاحب کے نظریات نہ صرف جمہور کے خلاف ہیں بلکہ وہ اور اُن کے حامی جمہور سے الگ راہ اپنانے پر مُصر نظر آتے ہیں۔ الحمدللہ ہم نے اپنی موجودہ کتاب میں نہ صرف جمہور علمائے اہلسنت کے نظریات و افکار کی ترجمانی کی ہے بلکہ حامیان تحذیر الناس پر واضح کر دیا ہے کہ آج بھی جمہور علمائے اہلسنت کا نظریہ دیوبندیوں کے عقائد باطلہ کے بارے میں وہی ہے جس پر حسام الحرمین شریفین اور الصوارم الہندیہ شریف میں اجماع منعقد ہو چکا ہے۔ آخر میں ہم پیر صاحب کے صاحبزادگان، تلامذہ اور عقیدت مند حضرات سے وہی درخواست کریں گے جو مولانا ناظم علی صاحب مصباحی نے اپنے وقیع مقالے میں تحذیر الناس کا رد کرتے ہوئے آخر میں تحریر فرمائی۔ آپ فرماتے ہیں۔

''اب جبکہ نانوتوی صاحب کا کفر آفتاب عالمتاب سے بھی زیادہ روشن ہو گیا تو اس کفر کی نقاب پوشی کے لئے غلط، جھوٹی اور مردود تاویلوں کا سہارا کیونکر لیا جا سکتا ہے۔ اس لیئے خدارا عوام کو دھوکا میں نہ ڈالا جائے۔ نانوتوی صاحب تو شہر خموشاں کے مکین ہو گئے ان کی کفش

برداری کرنے والے خاص کروہ صلح کلی حضرات جوان لایعنی تاویل نہیں بلکہ تحریف وتبدیل کے پس پردہ خود تو گمراہ ہیں اور لوگوں کو گمراہ کرتے ہیں۔ان کفری عبارتوں سے اپنی بیزاری ظاہر کریں اور اللہ عزوجل اور اسکے پیارے حبیب سید عالم ﷺ کے حضور صدق دل سے توبہ کر لیں کہ ابھی توبہ کا دروازہ کھلا ہے۔

آج لے ان کی پناہ آج مدد مانگ ان سے
پھر نہ مانیں گے قیامت میں اگر مان گیا

(تحذیر الناس اور انکار ختم نبوت۔از مولانا محمد ناظم علی مصباحی مشمولہ: ماہنامہ اشرفیہ۔مبارکپور ص ۹، اگست ۲۰۰۵ء)

زیر نظر کتاب میں حضرت محقق اہلسنت سید بادشاہ تبسم بخاری آف اٹک کا وقیع مقالہ (جسے ماہنامہ کنز الایمان لاہور نے ستمبر ۱۹۹۷ء میں اپنے ختمِ نبوت نمبر میں شامل کر کے پیر کرم شاہ صاحب ازہری پر اتمام حجت کر دیا تھا)۔شامل ہے اسکے علاوہ عالم اسلام کے عظیم مذہبی وعلمی ادارے مرکز اہلسنت جامعہ منظر اسلام بریلی شریف کا فتویٰ مبارکہ موجود ہے جسے حضرت مفتی محمد فاروق رضوی بریلوی (صدر دارالافتاء منظر اسلام شریف) نے تحریر فرمایا اس مبارک فتویٰ پر درج ذیل علمائے کرام کی تصدیقات ہیں۔

1۔ حضرت شیخ الحدیث، عالم باعمل، فقیہہ بے بدل علامہ مولانا عبداللطیف جلالی مدظلہ العالی شیخ الحدیث جامعہ نعیمیہ لاہور۔
2۔ حضرت اُستاذ الاساتذہ، علامہ مولانا مفتی عبدالرشید جھنگوی مدظلہ العالی فاضل جامعہ منظر اسلام بریلی شریف
3۔ حضرت علامہ مولانا محمد شریف رضوی مدظلہ العالی شیخ الحدیث جامعہ سراجیہ رضویہ جھنگ روڈ بھکر
4۔ حضرت علامہ مولانا مفتی محمد عبدالشکور ہزاروی مدظلہ العالی خلف الرشید حضرت شیخ القرآن علامہ عبدالغفور ہزاروی علیہ الرحمۃ
5۔ حضرت علامہ مولانا مفتی الیاس ہزاروی مدظلہ العالی آف جڑانوالہ

6۔ حضرت علامہ مولانا مفتی محمد حنیف قریشی مدظلہ العالی مدرس جامعہ رضویہ ضیاء العلوم راولپنڈی

7۔ حضرت علامہ مولانا سید حبیب الرحمن شاہ صاحب مدظلہ العالی ریٹائرڈ رجسٹرار شریعت کورٹ مظفرآباد آزاد کشمیر

8۔ مولانا محمد یعقوب شاہ صاحب مدظلہ العالی جامع مسجد توکلی منڈی بہاؤالدین

9۔ مولانا مفتی ڈاکٹر غلام سرور قادری شیخ الحدیث جامع رضویہ (ٹرسٹ) ماڈل ٹاؤن لاہور وسابق صوبائی وزیر محکمہ اوقاف زکوٰۃ وعشر پنجاب۔

10۔ جامعہ رضویہ (گلستان محدث اعظم پاکستان) کا فتویٰ جسے حضرت علامہ مفتی محمد بخش صاحب رضوی مدظلہ، نے تحریر فرمایا اور اس پر شیخ القرآن والحدیث استادالعلما و الفقہا ابوالصالح محمد فیض احمد اویسی رضوی بہاولپوری مدظلہ العالی کی تصدیق ہے۔

11۔ اُستاذ المناطقہ، عالم باعمل مفتی اہلسنت حضرت علامہ مولانا مفتی غلام محمد بندیالوی شرقپوری مدظلہ العالی کا مبسوط ۲۴ صفحات پر مشتمل کا فتویٰ جسے آپ نے بڑی محنت اور ذمہ داری سے مرتب فرمایا۔

12۔ علامہ مفتی محمد فضل احمد چشتی لاہوری کا فتویٰ۔

13۔ حضرت علامہ مولانا مفتی محمد احمد میاں برکاتی مدظلہ العالی شیخ الحدیث جامعہ دارالعلوم احسن البرکات (ٹرسٹ) حیدرآباد۔ خلف وجانشین حضرت خلیل ملت مفتی محمد خلیل خان صاحب برکاتی رحمۃ اللہ علیہ کے فتاویٰ شامل ہیں۔

اہم نوٹ: حضرت شیخ الاسلام والمسلمین، بدرالفقہا، تاج الشریعۃ، جانشین مفتی اعظم، نبیرۂ اعلیٰ حضرت، الحاج علامہ مفتی محمد اختر رضا خان قادری ازہری بریلوی مدظلہ العالی کے مرکزی دارالافتاء جامعۃ الرضا بریلی شریف سے بھی پیر کرم شاہ صاحب کی ان عبارات کے بارے میں

شرعی فتویٰ جاری ہو چکا ہے جسے حضرت علامہ مفتی محمد مظفر حسین قادری رضوی دامت برکاتہم نے تحریر فرمایا ہے اور اس پر درج ذیل اکابر و مفتیان کرام کی تصدیقات ہیں۔

1۔ حضرت تاج الشریعہ مفتی محمد اختر رضا خان قادری الازہری اطال اللہ عمرہ

2۔ حضرت علامہ مفتی قاضی عبدالرحیم صاحب بستوی دامت برکاتہم العالیہ

3۔ حضرت علامہ مفتی ناظم علی صاحب قادری بارہ بنکوی دامت برکاتہم العالیہ

4۔ حضرت علامہ مفتی کوثر علی سمنانی مدظلہ العالی

5۔ حضرت مولانا مفتی محمد یونس رضا الاویسی الرضوی مدظلہ العالی

مذکورہ فتویٰ جناب الحاج غلام اویس قرنی قادری رضوی صدر و بانی رضوی فاؤنڈیشن لاہور و سربراہ ادارہ معارف نعمانیہ لاہور لے کر آئے ہیں۔ اور اس فتویٰ مبارکہ پر علمائے اہلسنت کی تصدیقات کے حصول میں مصروف ہیں۔

جانشین فقیہ ملت (مفتی جلال الدین احمد امجدی) حضرت علامہ مفتی ابرار احمد امجدی برکاتی مدظلہ کا فتویٰ بھی شامل اشاعت ہے۔

حضور قمر الملت شیخ الاسلام خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ کے تین فتاویٰ بھی تحذیر الناس کے کفر پر ہیں جو کتاب ھذا میں شامل کئے جا رہے ہیں۔ حضرت اجمل العلماء سنبھلی علیہ الرحمۃ کے فتاویٰ اجملیہ سے ایک فتویٰ کتاب میں شامل کیا جا رہا ہے۔ اس فتویٰ کی خصوصیت یہ ہے کہ مستفتی نے جو صورتحال حضرت اجمل العلماء کے سامنے رکھی ہے وہ بعینہٖ وہی ہے، جو پیر کرم شاہ صاحب کے بارے میں درپیش ہے۔

قارئین کرام! پیر محمد کرم شاہ صاحب کی مذکورہ عبارات اور ان پر جاری شدہ فتاویٰ کے حکم شرعیہ کی روشنی میں یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہوگئی کہ پیر صاحب کے افکار و خیالات کا نظریات اہلِ سنت سے دور کا بھی تعلق نہیں۔ اس صورت حال کے تناظر میں علماء اہل سنت کو جمال کرم نامی کتاب کے مندرجات کا سنجیدگی اور سختی کے ساتھ نوٹس لینا چاہیے تا کہ اس

کتاب میں مندرج افکار ونظریات سے دیوبندیت کو جوتقویت دینے کی درپردہ سازش کی گئی آئندہ کسی کو ایسا کرنے کی جرأت نہ ہو۔ جیسا کہ ہم بار بار عرض کر چکے کہ ہماری پیر کرم شاہ صاحب سے یا ان کے متعلقین سے کسی قسم کی دنیاوی، ذاتی رنجش نہیں فقط اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے دربار میں حاضری اور جواب دہی کی غرض سے یہ چند سطور آپ کے سامنے ہیں سوچئے کہ ان نظریات وخیالات کی حمایت کر کے ہم اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے دربار گہربار میں آخر کس طرح سُرخرو ہونگے؟

آخر میں ہم اپنے تمام احباب کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے دامے، درمے، قدمے، سخنے ہماری اعانت فرمائی۔

فقط

محمد ہارون الرشید، غفرلہ

نحمده و نصلی علی رسوله الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

غوثِ اعظم بمن بے سروساماں مددے

قبلۂ دیں مددے کعبۂ ایماں مددے

قال اللہ تعالیٰ فی القرآن الکریم ما کان محمد ابا احدمن رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبین و کان اللہ بکل شیی علیما۔ (سورۃ الاحزاب-۴۰)

ترجمہ: محمد ﷺ تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے پچھلے اور اللہ سب کچھ جانتا ہے۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

اس آیہ کریمہ کی تفسیر میں حضرت صدرالافاضل سید محمد نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔

یعنی آخرالانبیاء کہ نبوت آپ پر ختم ہوگئی آپ کی نبوت کے بعد کسی کو نبوت نہیں مل سکتی حتیٰ کہ جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہونگے تو اگرچہ نبوت پہلے پاچکے ہیں مگر نزول کے بعد شریعت محمدیہ پر عامل ہونگے اور اسی شریعت پر حکم کرینگے اور آپ ہی کے قبلہ یعنی کعبۂ معظمہ کی طرف نماز پڑھیں گے۔ حضور ﷺ کا آخرالانبیاء ہونا قطعی ہے۔ نصِ قرآنی بھی اس میں وارد ہے اور صحاح کی بکثرت احادیث جو حدتواتر تک پہنچتی ہیں ان سب سے ثابت ہے کہ حضور سب سے پچھلے نبی ہیں آپ کے بعد کوئی نبی ہونے والا نہیں جو حضور ﷺ کی نبوت کے بعد کسی اور کو نبوت ملنا ممکن جانے وہ ختم نبوت کا منکر اور کافر خارج از اسلام ہے۔

(تفسیر خزائن العرفان، ص: ۶۱۴ مطبوعہ بریلی شریف)

امام المفسرین ابی جعفر محمد بن جریر طبری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

خاتم النبین صلی اللہ علیہ وسلم الذی ختم اللہ بہ النبوۃ فلا تفتح لاحد بعدہ الی قیام الساعۃ۔

خاتم النبین وہ ذات ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے نبوت کا سلسلہ بند کر دیا ہے۔ پس قیامت تک اب کسی کیلئے نہ کھولا جائے گا۔

(مختصر تفسیر طبری، بحوالہ قادیانی فتنہ اور علمائے حق، ص:۲۰)

علامہ ابن کثیر نے اپنی تفسیر ابن کثیر میں لکھا:

فھذہ الایۃ نص فی انہ لا نبی بعدہ واذا کان لانبی بعدہ فلا رسول بعدہ بالطریق الاولیٰ والا خری۔

یہ آیت اس بارے میں نصِ قطعی ہے کہ حضور اکرم نور مجسم سید الکونین ﷺ کے بعد کوئی نیا نبی نہیں آسکتا۔ جب آپ کے بعد کسی نبی کا آنا محال ہے تو کسی رسول کا آنا بطریق اولیٰ محال ہے۔ (تفسیر ابن کثیر، بحوالہ قادیانی فتنہ اور علمائے حق، ص:۲۱)

امام المحققین قاضی ناصر الدین ابوالخیر عبداللہ بن عمر بن محمد شیرازی بیضاوی (م ۷۹۱ھ) آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

آخرھم الذی ختمھم او ختموا بہ علی قراۃ عاصم بالفتح (تفسیر بیضاوی)

حضور انبیاء میں سب سے آخری ہیں۔ یا حضرت عاصم کی قرات کے مطابق تا کی فتح کے ساتھ (خاتَم) اس کا معنی ہوگا کہ آپ کے آنے سے باب نبوت ہمیشہ کیلئے بند کر دیا گیا۔

(تفسیر بیضاوی، بحوالہ قادیانی فتنہ اور علماء حق، ص:۲۱)

## احادیث اور معنی ختم نبوت

اسی طرح احادیث متواترہ میں ختم نبوت کے معنی کی وضاحت درج ہے۔ چند احادیث ملاحظہ ہوں:

## حدیث نمبر 1

عن ابی هریرة رضی اللّٰہ عنه ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ان مثلی ومثل الانبیاء من قبلی کمثل رجل بنی بیتاً فاحسنه و اجمله الاموضع لبنة من زاویة فجعل الناس یطوفون به یعجبون له و یقولون هل لا وضعت هذه البنة فا نا اللبنة وانا خاتم النبیّن۔

(بخاری، مسلم، نسائی، ترمذی، مسند امام احمد)

(ترجمہ): میری اور تمام انبیاء کی کہاوت ایسی ہے جیسے ایک محل نہایت عمدہ بنایا گیا اور اس میں ایک اینٹ کی جگہ خالی رہی۔ دیکھنے والے اس کے آس پاس پھرتے ہیں اور اس کی خوبی، تعمیر سے تعجب کرتے ہیں۔ مگر وہی ایک اینٹ کی جگہ نگاہوں میں کھٹکتی ہے۔ میں نے تشریف لا کر وہ جگہ بند کر دی مجھ سے عمارت پوری کی گئی۔ مجھ سے رسولوں کی انتہا ہوئی، میں عمارت نبوت کی وہ پچھلی اینٹ ہوں میں تمام کا خاتم ہوں۔

## حدیث نمبر 2

عن النبی صلی الله علیه وسلم قال کانت بنواسرائیل تسوسهم الانبیاء کلما هلك نبی خلفه نبی وانه لانبی بعدی۔

ترجمہ: انبیاء بنواسرائیل کی سیاست فرماتے تھے۔ جب ایک نبی تشریف لے جاتے دوسرا اس کے بعد آتا اور میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ (بخاری، مسلم، مسند امام احمد، ابن ماجہ)

## حدیث نمبر 3

عن ثوبان قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم انه سیکون فی امتی کذابون ثلاثون کلهم یزعم انه نبی وا نا خاتم النبین لانبی بعدی۔

ترجمہ: حضرت ثوبان سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری امت میں تیس کذاب ہونگے جن میں ہر ایک کا یہ دعویٰ ہوگا کہ وہ نبی ہے حالانکہ میں سب نبیوں کے بعد آیا ہوں

میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

مفسر ابن کثیر نے بہت سی احادیث مبارکہ ذکر کرنے کے بعد لکھا کہ:

وقد اخبر اللہ تبارک و تعالیٰ فی کتابہ و رسولہ صلی اللہ علیہ وسلم فی السنۃ المتواترۃ عنہ انہ لانبی بعدہ یعلموا ان کل من ادعی ھذا المقام بعدہ فھو کذاب افاک دجال ضال مضل۔

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ نے آپ کے بعد اپنی کتاب میں اور رسول ﷺ نے سنت متواترہ میں بتایا کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں تاکہ ساری دنیا دیکھ لے کہ جو شخص بھی حضور ﷺ کے بعد نبوت کا دعویٰ کرے گا وہ کذاب ہے، جھوٹا ہے، دجال ہے، گمراہ ہے اور دوسروں کو گمراہ کرنے والا ہے۔

آیت کریمہ، اس کی تفسیر اور احادیث مبارکہ سے واضح ہوا کہ حضور نبی کریم ﷺ خاتم بمعنی آخر النبیین ہیں اور خاتم النبیین کا معنی آخر النبیین ماننا ضروریات دین سے ہے اور اس کا انکار کرنے والا مسلمان نہیں۔ فتاویٰ عالمگیری اور تتمہ الفتاویٰ اور الاشباہ والنظائر میں ہے:

اذا لم یعرف ان محمد صلی اللہ علیہ وسلم آخر الانبیاء فلیس بمسلم لانہ من الضروریات۔

ترجمہ:

جو شخص یہ اعتقاد نہ رکھے کہ حضور اقدس ﷺ آخری نبی ہیں تو وہ مسلمان نہیں اس لیے کہ آپ کا آخری نبی ہونا ضروریات دین سے ہے۔

(بحوالہ ماہنامہ اشرفیہ، ماہ اگست ۲۰۰۵ء ص: ۲۳)

حضور صدر الشریعہ بدر الطریقہ علامہ امجد علی اعظمی رضوی رضی اللہ عنہ تحریر فرماتے ہیں:

''حضور خاتم النبیین ہیں یعنی اللہ عزوجل نے سلسلہ ء نبوت حضور پر ختم کر دیا کہ

حضور کے زمانے میں یا بعد کوئی نیا نبی نہیں ہوسکتا۔ جو شخص حضور کے زمانے میں یا حضور کے بعد کسی کو نبوت ملنا مانے یا جائز جانے کافر ہے"۔ (بہار شریعت حصہ اول ص ۲۷ مطبوعہ دھلی)

مذکورہ تصریحات سے پتا چلا کہ کوئی شخص حضور اکرم ﷺ کے بعد نبوت کے اجراء کا قائل ہو وہ کافر ہے خواہ ظلی یا بروزی نبی کی آڑ میں ختم نبوت کے اجماعی مفہوم پر ڈاکہ مارے جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے کیا۔ خواہ نبوت کی مرتبی یا زمانی کی طرف خود ساختہ تقسیم کر کے ختم نبوت کے اجماعی مفہوم کو ختم کرنیکی سعی نامسعود کرے۔ جیسا کہ قاسم نانوتوی نے اپنی کتاب تحذیر الناس میں کیا۔ بلکہ حق تو یہ ہے کہ مولوی قاسم نانوتوی نے مرزا غلام احمد قادیانی کو دعویٰ نبوت کی بنیاد فراہم کی۔

مولانا پیر محمد افضل قادری مدظلہ العالی، آف مراڑیاں شریف تحریر کرتے ہیں:

"مرزا غلام احمد قادیانی کے دعویٰ نبوت سے برعظیم پاک و ہند کے بعض علماء نے ختم نبوت کے اجرا اور نئے نبی کے امکان کیلئے حالت سازگار کرنے میں بڑی تگ ودو کی سید احمد بریلوی اور مولوی اسمٰعیل دھلوی نے شان رسالت کو کم کرنے کیلئے یہ مسئلہ نکالا کہ حضور خاتم النبیین احمد مجتبیٰ ﷺ کی نظیر ممکن ہے۔ حالانکہ اجلہ علمائے کرام نے واضح تصریح فرمائی کہ حضور پُر نور سید المرسلین ﷺ کی نظیر ممکن نہیں ہے۔ ان علماء میں سے مجاہد تحریک آزادی مولانا فضل حق خیر آبادی قدس سرہ سرفہرست ہیں۔ امتناع نظیر اور امکان نظیر پر ایک مناظرہ شیخو پور، ضلع بدایوں میں ۱۲۸۸ھ/۱۸۷۱ء میں ہوا۔ مولانا عبدالقادر بدایوانی نے واضح دلائل سے امتناع نظیر کے مسئلہ کو نکھارا۔ امکان نظیر کے حامی اور مؤید مولوی امیر احمد سھسوانی نے اپنی تائید میں مولوی محمد احسن نانوتوی، مولوی عبدالحیٔ فرنگی محلی، مفتی سعد اللہ مراد آبادی سے فتویٰ حاصل کیا ان مفتیان کرام نے ایک اثر حضرت ابن عباس سے استدلال کیا۔ اس فتویٰ کا نتیجہ یہ نکلا کہ ان کو ساتوں زمینوں میں حضور خاتم النبیین ﷺ کی مثل چھ اور خاتم النبیین ماننے پڑے۔ اسی عرصے میں ایک استفتاء کے جواب میں مولوی قاسم نانوتوی نے ایک مکمل رسالہ "تحذیر

الناس" لکھا جس میں بڑے شدومد سے کہا گیا کہ "اگر حضور اکرم ﷺ کے زمانے میں آپ کے بعد کوئی نیا نبی پیدا ہو جائے تو آپ کی نبوت میں فرق نہیں آتا"۔ مولوی عبدالحئ فرنگی محلی نے اس موضوع پر (1) زجر الناس علی انکار اثر ابن عباس" (2) "الآیات البینات علی وجود الانبیاء فی الطبقات" (3) "دافع الوسواس فی اثر ابن عباس" تین مستقل رسالے لکھے۔ امکان نظیر اور اجرائے نبوت کے فتووں کی اشاعت سے ان مفتیان نے ادعائے نبوت کے لئے راہ ہموار کی۔ غاصب انگریز نے دیکھا کہ ادعائے نبوت کیلئے حالات سازگار اور مؤید ہیں تو انہوں نے مرزا غلام احمد قادیانی کو دعویٰ نبوت کیلئے آمادہ کیا۔ چنانچہ مسلمانوں کا یہ دشمن بالآخر دعویٰ نبوت کر کے ہمیشہ کیلئے مسلمانوں میں انتشار پیدا کرنے کا باعث بنا۔

جس طرح مرزا قادیانی ادعائے نبوت کرنے سے ارتداد کا مرتکب ہوا اسی طرح امکان اجرائے نبوت کا فتویٰ دینے والے بھی اس جرم کے مرتکب ہوئے۔

(قادیانی فتنہ اور علماء حق ص ۳۱۔۳۰)

علامہ پیر محمد افضل قادری صاحب کی تحریر سے دو باتیں واضح ہوئیں۔

1. قاسم نانوتوی دیوبندی اور چند دیگر مولویوں نے اجرائے نبوت کے امکان کا فتویٰ دیا۔
2. ادعائے نبوت کا دعویٰ کرنے والے مرتد مرزا غلام احمد قادیانی کا جو جرم تھا وہی جرم امکان اجرائے نبوت کا فتویٰ دینے والوں کا بھی ہے۔

یہی وجہ ہے کہ امام اہلسنت مجدد دین وملت الشاہ احمد رضا خان فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ اور علمائے حرمین شریفین نے جہاں مرزا غلام احمد قادیانی کذاب کو کافر و مرتد قرار دیا ہے وہیں اس کو دعویٰ نبوت کی بنیاد فراہم کرنے والے مولوی قاسم نانوتوی کو بھی کافر و مرتد قرار دیا۔ حسام الحرمین شریف میں علمائے عرب کا متفقہ فیصلہ ہے کہ من شک فی کفرہ و عذابہ فقد کفر۔

علمائے حرمین شریفین کی تصدیقات کے بعد حضور شیر بیشۂ اہل سنت حضرت علامہ حشمت علی خان قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ نے ان گستاخانہ عبارتوں پر مشتمل استفتاء علمائے پاک وہند کی خدمت میں پیش کیا۔ علماء واکابرین اسلام نے ان عبارات کے متعلق یہی فیصلہ فرمایا کہ من شك فی کفرهم و عذابهم فقد کفر۔

# قصہ ''تحذیر الناس'' کی حمایت کا

مگر نہایت افسوس کے ساتھ عرض کرنا پڑ رہا ہے کہ امت مسلمہ کے اس اجماعی وقطعی عقیدے کا انکار کرنے والے مولوی قاسم نانوتوی کی اس گستاخانہ عبارات کی حمایت میں اہلسنت کے ایک پیر خانے سے آواز بلند ہوئی اور آواز بلند کرنے والے پیر محمد کرم شاہ الازھری مؤلف تفسیر ضیاء القرآن وسیرت ضیاء النبی وغیرھم تھے۔

قارئین حیران ہونگے کہ یہ ہم نے کیا لکھ دیا۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ پیر کرم شاہ صاحب نے اس کفری تصنیف ''تحذیر الناس'' اور اس کے مصنف قاسم نانوتوی کی بایں الفاظ تعریف کی:

''حضرت قاسم العلوم کی تصنیف لطیف مسمّی بہ تحذیر الناس کو متعدد بار غور وتامل سے پڑھا اور ہر بار نیا لطف وسرور حاصل ہوا۔ علماء حق کے نزدیک حقیقت محمدیہ علی صاحبہا الف الف صلاۃ وسلام متشابہات سے ہے اور اس کی صحیح معرفت انسانی حیطہ امکان سے خارج ہے کہ لیکن جہاں تک فکر انسانی کا تعلق ہے حضرت مولانا قدس سرہ کی یہ نادر تحقیق کئی شپرہ چشموں کیلئے سرمہ بصیرت کا کام دے سکتی ہے۔ رہے فریفتگان حسن مصطفوی تو ان کے بے قرار دلوں اور بے تاب نگاہوں کی وارفتگیوں میں اضافہ کا ہزار سامان اس میں موجود ہے''۔

(عکسی خط پیر کرم شاہ مندرج مقدمہ تحذیر الناس ص ۳۰ طبع گوجرانوالہ)

خط کا عکس اگلے صفحات پر موجود ہے قارئین ملاحظہ فرمالیں۔ یہ عکس تحذیر الناس کے مقدمے سے لیا گیا ہے جو ڈاکٹر خالد محمود دیوبندی نے لکھا اور جون ۱۹۸۴ء میں پہلی بار چھپا اور پھر مارچ ۱۹۸۷ء میں چھپا۔ اس کے بعد پیر کرم شاہ صاحب کم و بیش 15 سال یعنی 1998ء تک بقید حیات رہے مگر ان کی طرف سے اس خط کی تردید نہیں کی گئی جو اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ مذکورہ خط پیر کرم شاہ صاحب کا ہی ہے۔ اس کے علاوہ جمال کرم جلد اول صفحہ ۶۹۴ پر حافظ احمد بخش نے بھی اس بات کا اقرار کیا ہے کہ مذکورہ خط پیر کرم شاہ بھیروی کا ہی ہے۔

اس خط کی اشاعت کے ساتھ ہی علمائے حق کی طرف سے ردعمل ہوا اور پیر کرم شاہ صاحب سے علمائے اہلسنت وضاحتیں طلب کرنے لگے چہار جانب سے پیر کرم شاہ صاحب پر سوالات کی بوچھاڑ ہونا شروع ہوئی۔ دیوبندیوں نے بھی پیر کرم شاہ صاحب کو اپنی صریح کفری عبارات کے بارے میں حجت بنا کر پیش کرنا شروع کر دیا۔ اس صورتحال سے تنگ آ کر بالآخر اگست 1986ء میں پیر کرم شاہ صاحب نے ایک کتاب بنام "تحذیر الناس میری نظر میں" تحریر کی اور اس جدید تصنیف میں بھی قاسم نانوتوی اور اس کی صریح کفری کتاب "تحذیر الناس" سے برأت کا اظہار کرنے کے بجائے صلح کلی رویہ اپنایا۔ اپنی تصنیف کے ص ۴۴ میں لکھا کہ:

"مولانا نانوتوی نے سنگین قسم کی غلط فہمیوں کو جنم دینے والے اس مضمون کو فقط ایک بار تحذیر الناس میں ذکر کرنے پر اکتفا نہیں کیا بلکہ اسے بار بار دہرایا ہے مجھے افسوس ہے کہ جب میں نے تحذیر الناس کا مطالعہ کیا تو میری توجہ ان خطرناک نتائج کی طرف مبذول نہ ہوئی جو مولانا کی بعض عبارات پر مرتب ہوتے ہیں"۔

(تحذیر الناس میری نظر میں، ص: ۴۴ مطبوعہ ضیاء القرآن، لاہور)

"تحذیر الناس میری نظر میں" کی اس عبارت کو بعض حضرات رجوع کا نام دیتے ہیں۔ حالانکہ یہ رجوع نہیں بلکہ عذر گناہ بدتر از گناہ کا مصداق ہے۔ ان حضرات حق واضح

کرنے کیلئے ہم اس عبارت پر ڈاکٹر خالد محمود مانچسٹروی دیوبندی کا تبصرہ نقل کرنا کافی سمجھتے ہیں جس کے سامنے پیر صاحب اور ان کے حامی حضرات دم بخود ہیں۔

ڈاکٹر خالد محمود مانچسٹروی لکھتا ہے:

''پیر صاحب نے بریلویوں کو خوش کرنے کیلئے ایک بات اب پیدا کی ہے کہ تحذیر الناس کی بعض عبارات سے کچھ غلط فہمیاں جنم لیتی ہیں لیکن پیر صاحب نے ان عبارات کو غلط نہیں کہا۔ اس فہم کو غلط کہا ہے جو ان سے ختم نبوت زمانی کے خلاف کوئی دوسرا نتیجہ نکالے۔ دوسرے لفظوں میں اسے یوں سمجھیئے کہ حضرت مولانا محمد قاسم نے تو بات غلط نہیں کہی مولانا احمد رضا خان نے اسے غلط سمجھ لیا۔ سو پیر صاحب یہاں کسی غلط بیانی کی نشاندہی نہیں کر رہے بلکہ مولانا احمد رضا خان اور ان کے پیروؤں کی غلط فہمیوں کو نمایاں کر رہے ہیں۔ پیر صاحب لکھتے ہیں مولانا نانوتوی نے سنگین قسم کی غلط فہمیوں کو جنم دینے والے اس مضمون کو فقط ایک بار تحذیر الناس میں ذکر کرنے پر اکتفاء نہیں کیا بلکہ اسے بار بار دھرایا ہے۔ مجھے افسوس ہے کہ جب پہلی بار میں نے تحذیر الناس کا مطالعہ کیا تو میری توجہ ان خطرناک نتائج کی طرف مبذول نہ ہوئی۔

(ص ۴۴)

مخدوم ومحترم! جب آپ نے ان کے خطرناک نتائج کو خود بھی غلط فہمی پر مبنی قرار دیا ہے تو اب آپ کو افسوس کس بات کا ہے۔ کیا اس بات کا کہ آپ نے اچھی تعلیم کیوں حاصل کی کہ آپ ان غلط فہمیوں کا شکار نہ ہوئے اور مولانا احمد رضا اپنی کم علمی کے باعث تحذیر الناس کے ان مطالب کو نہ پاسکے جو حضرت حجۃ الاسلام کی مرادات تھے کیا آپ کو اسی بات کا افسوس ہے؟

ہاں آپ کا یہ کہنا کہ پہلی بار مطالعہ کرنے سے آپ کی توجہ ان نتائج تک نہ جاسکی تھی اپنی جگہ ضرور کچھ وزن رکھتا اگر آپ نے واقعی ایک دفعہ کے مطالعے کے بعد تحذیر الناس کے حق میں اپنی رائے دی ہوتی ہم کہہ دیتے کہ ذہن کمزور تھا پہلے مطالعہ میں بات کو نہ پاسکا لیکن جب

ہم یہ دیکھتے ہیں کہ آپ نے تحذیر الناس کے بارے میں اپنی رائے اُسے کئی دفعہ پڑھنے کے بعد دی تھی تو بے ساختہ حافظ بناشد کی مثل یاد آجاتی ہے آپ کا خط جس کا عکس فوٹو اس مقدمہ تحذیر الناس کے صہ ۳۰ پر ہم دے رہے ہیں اس کا پہلا جملہ یہ ہے

حضرت قاسم العلوم کی تصنیف لطیف مسمٰی بہ تحذیر الناس کو متعدد بار غور و تامل سے پڑھا ہر بار نیا لطف وسرور حاصل ہوا۔ اب آپ ہی بتائیں کہ اس خط میں آپ نے جو رائے ظاہر کی ہے کیا وہ صرف پہلی بار کے مطالعہ پر مبنی ہے یا آپ نے متعدد بار اس کا مطالعہ کیا تھا اور کیا سرسری مطالعہ کیا تھا یا آپ اسے پورے غور و تامل سے پڑھتے رہے تھے اور اگر آپ واقعی غور سے پڑھتے رہے تو کیا کوئی خطرناک نتیجہ آپ کے ذہن میں آتا رہا، یا ہر بار آپ کو نیا لطف وسرور حاصل ہوتا رہا۔ مذکورہ بالا جملہ بھی آپ کا ہی ہے اور ''تحذیر الناس میری نظر میں'' کی ص ۴۴ کی درمیانی عبارت بھی آپ کی ہے کہ پہلی بار کے مطالعہ سے آپ کی توجہ ادھر مبذول نہ ہو سکی ہم حیران ہیں کہ آپ کی کس بات کو درست مانیں اور پھر بات خود بھی مانتے ہیں کہ حضرت مولانا محمد قاسم نے بھی یہ بات صرف ایک جگہ نہیں لکھی بار بار دھرائی ہے ہاں آپ دونوں میں تطبیق دے دیں تو یہ آپ کی ایک نئی علمی شان ہوگی''۔

(مقدمہ تحذیر الناس از ڈاکٹر خالد محمود دیو بندی' ص: ۱۳-۱۲ مطبوعہ گوجرانوالہ)

محترم قارئین کرام!

کیا پیر صاحب کے حامی حضرات کے پاس ڈاکٹر خالد محمود کے اس اعتراض کا کوئی جواب ہے؟ کیا پیر صاحب نے ڈاکٹر خالد محمود کے اس وزنی اعتراض کا کوئی جواب دیا؟ ہر گز نہیں [1]۔ اور جواب دے بھی کیسے سکتے تھے۔ جبکہ پیر صاحب اپنی تصنیف ''تحذیر الناس میری نظر میں'' کے ص 58 پر ایک مرتبہ پھر قاسم نانوتوی اور تحذیر الناس کی حمایت کا حق ادا کر بیٹھے تھے۔ پیر

---

[1] دیو بندی مولوی کی اس اور اس قسم کی تمام باتوں کا منہ توڑ جواب سید بادشاہ تبسم بخاری مدظلہ نے اپنے وقیع مقالہ میں دے کر اس فتنے کا ہمیشہ ہمیشہ کیلئے خاتمہ کر دیا ہے فالحمد للہ علی ذلک (برکاتی)

صاحب لکھتے ہیں: ''یہ کہنا درست نہیں سمجھتا کہ مولانا نانوتوی عقیدہ ختم نبوت زمانی کے منکر تھے کیونکہ یہ اقتباسات بطور عبارۃ النص اور اشارۃ النص اس امر پر بلا شبہ دلالت کرتے ہیں کہ مولانا نانوتوی ختم نبوت زمانی کو ضروریات دین سے یقین کرتے تھے''۔

(تحذیر الناس میری نظر میں، ص:۵۸)

پیر کرم شاہ صاحب کی اس عبارت کا صاف اور صریح مطلب یہ ہوا کہ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ علمائے حرمین طیبین اور علمائے پاک و ہند نے حسام الحرمین الشریفین اور الصوارم الہندیہ شریف میں قاسم نانوتوی کو ختم نبوت زمانی کا منکر قرار دیکر اس پر جو من شك فی كفره و عذابه فقد كفر کا فتویٰ دیا وہ غلط ہے۔

درج بالا عبارت پر کچھ اسی قسم کا تبصرہ ڈاکٹر خالد محمود دیوبندی نے بھی کیا ہے۔ ملاحظہ فرمائیں:

''ہاں اس پہلو سے پیر صاحب لائق تحسین ہیں کہ انہوں نے اپنے ایک سابقہ خط میں یہ بات کھل کر کہی کہ مولانا قاسم نانوتوی ختم نبوت زمانی کے منکر نہیں اور ان پر تحذیر الناس کے حوالے سے انکار ختم نبوت کا الزام درست نہیں اب انہوں نے اپنے نئے رسالے (تحذیر الناس میری نظر میں) میں بھی نہایت کھل کر مولانا احمد رضا خان کی تردید کی ہے مولانا احمد رضا خان نے تحذیر الناس کے تین مختلف مقامات صفحہ 41,85,65 سے تین عبارتیں لے کر انھیں جوڑ کر ایک عبارت بنایا تھا [1] اور اس نئی وضعی عبارت سے حضرت مولانا محمد قاسم کو ختم نبوت زمانی کا منکر ٹھہرایا تھا پیر کرم شاہ نے اب بھی اپنا فیصلہ مولانا احمد رضا خان کے خلاف دیا ہے اور اس ہمت پر ہم انھیں داد دیے بغیر نہیں رہ سکتے''۔

---

1 یہ دیوبندیوں کا مغالطہ عامۃ الورود ہے اس دھوکے کا مفصل جواب 1۔ التبشیر برد التحذیر از حضرت غزالی زماں کاظمی شاہ صاحب رحمہ اللہ 2۔ التنویر لدفع ظلام التحذیر از حضرت علامہ غلام علی اوکاڑوی رحمہ اللہ میں ملاحظہ فرمائیں (برکاتی)

(مقدمہ تحذیر الناس از ڈاکٹر خالد دیو بندی، ص:۱۰ طبع گوجرانوالہ)

پھر ڈاکٹر خالد محمود پیر صاحب کی عبارت نقل کرنے کے بعد پیر صاحب کے کندھے پر بندوق رکھ کر اعلیٰ حضرت رفیع الدرجات الشاہ احمد رضا خان قادری رضی اللہ عنہ کے بارے میں یوں ہرزہ سرائی کرتا ہے:

''معلوم رہے کہ پیر کرم شاہ صاحب یہاں مولانا محمد قاسم نانوتوی کے عقیدہ ختم نبوت کو بلاشبہ واضح کہہ رہے ہیں۔ یہ بلاشبہ کے الفاظ لائق توجہ ہیں سوال پیدا ہوتا ہے کہ جب حضرت مولانا نانوتوی کی عبارات ان کے اس عقیدہ پر بلاشبہ دلالت کر رہی ہیں تو مولانا احمد رضا خان انھیں کیوں نہ سمجھ پائے؟ کیا یہ جہل نہیں اور اگر وہ سمجھتے تھے مگر جان بوجھ کر حضرت پر ختم نبوت کے انکار کی تہمت لگانا چاہتے تھے اور اپنی یہ خدمت انگریز کے کھاتے میں ڈالنا چاہتے تھے۔ تو کیا یہ خیانت نہیں؟''

(مقدمہ تحذیر الناس از ڈاکٹر خالد دیو بندی، ص:۱۱ طبع گوجرانوالہ)

یہی وہ صورتحال تھی جس نے دیو بندی مولویوں کو اتنا جری کر دیا کہ وہ پیر صاحب کے کندھے پر بندوق رکھ کر اعلیٰ حضرت عظیم البرکت الشاہ احمد رضا خان قادری رضی اللہ عنہ پر خیانت اور جہل جیسے الزامات کے گولے برسانے لگے۔ اس صورتحال میں علمائے اہلسنت نے پیر صاحب کو رجوع کرنے کا کہا اور بار بار کہا مگر پیر صاحب نے اپنی اس سراسر بے بنیاد اور بلا دلیل رائے سے رجوع نہ کیا۔

1۔ حضرت علامہ سید محمد عرفان شاہ مشہدی مدظلہ العالی (شیخ الحدیث جامعہ نوریہ رضویہ بھکھی شریف و امیر مرکزی جماعت اہلسنت) فرماتے ہیں کہ بھکھی شریف میں پیر کرم شاہ صاحب سے ان مسائل پر گفتگو کی اور پیر صاحب کو رجوع کا کہا مگر پیر صاحب نے ماننے سے انکار کر دیا اور ہٹ دھرمی اختیار کی اور اپنے مرید (جس کے گھر میں بیٹھے تھے) کو کہا کہ سید عرفان شاہ صاحب کو چلتا کرو یا میں یہاں سے

جارہا ہوں۔

2۔ مولانا عبدالحکیم شرف قادری برکاتی مدظلہ العالی نے بتلایا کہ جب تحذیر الناس و کرم شاہ صاحب کا مسئلہ ابتداء میں ہوا تھا ان دنوں حکیم اہلسنت محمد موسیٰ امرتسری رحمۃ اللہ علیہ کے مطب پر میں گیا تو وہاں پیر صاحب بھی موجود تھے۔ میں نے پیر صاحب سے کہا کہ اہل سنت کیلئے یہ بڑی مصیبت ہے آپ اس بارے میں کچھ کریں یعنی رجوع کریں۔ پیر کرم شاہ صاحب دو تین منٹ خاموش رہے اور اٹھ کر وہاں سے چل دیئے۔ مولانا کاشف اقبال مدنی (نوٹ: یہی واقعہ علامہ شرف صاحب نے ایک خط میں لکھا، جو محفوظ ہے)

3۔ علامہ اشرف سیالوی آف سرگودھا نے پیر کرم شاہ صاحب کو تحذیر الناس کے بارے میں گیارہ سوالات بھیجے تھے کہ یا تو توبہ کرلو یا ان کے جوابات دو۔ مگر پیر صاحب کوئی جواب نہ دے سکے۔ (نوٹ: یہ گیارہ سوالات صاحبزادہ نصیر الدین سیالوی مدظلہ کی کتاب ''عبارات اکابر کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ'' جلد دوم میں ملاحظہ فرمائیں)

4. علامہ مفتی علی احمد سندھیلوی آف لاہور نے اپنے ایک مضمون میں لکھا (جو ماہنامہ ضیائے کرم بھیرہ کے ضیاء الامت نمبر مارچ ۲۰۰۳ء میں چھپا) مضمون کا عنوان تھا۔ ''حضرت پیر محمد کرم شاہ ایک تحریک ............ ایک دور'' اس میں لکھا:

''آپ نے ہمیشہ کفر و شرک کے فتوؤں سے گریز کیا غور و فکر کے بعد جس بات کو حق سمجھا اس پر جم گئے اور بلا لومۃ لائم اس کا اظہار بھی فرمایا۔ مجھے یاد ہے ایک مرتبہ مولانا عبدالعزیز ضیاء اور راقم الحروف لاہور میں حضرت شاہ صاحب کی عیادت کیلئے گئے۔ ان دنوں آپ نے ''تحذیر الناس میری نظر میں'' تحریر کی تھی اور اس پر فریقین کے علماء میں بڑی گفتگو ہو رہی تھی مولانا عبدالعزیز ضیاء صاحب نے عرض کی جناب علماء ''تحذیر الناس میری نظر میں''

پر بہت ناراض ہیں آپ اس پر نظرِ ثانی فرمائیں۔ حضرت پیر صاحب نے فرمایا "میں نے جو کچھ صحیح سمجھا ہے لکھ دیا"۔ (مجلہ ضیاء کرم بھیرہ۔ ضیاالامت نمبر 2003 مارچ ص 20-21)

5. ضلع اٹک میں دریائے رحمت شریف نزد حضرو کے بزرگ حافظ سلطان محمود مدظلہ العالی نے بھی پیر کرم شاہ صاحب کو خط لکھا جب "تحذیر الناس میری نظر میں" شائع ہوئی مگر پیر کرم شاہ صاحب نے بجائے رجوع الی الحق کے حافظ صاحب کے بھتیجے جو بھیرہ کے مدرسہ میں زیرِ تعلیم تھے کو کہا کہ تم یہاں سے چلے جاؤ اور حافظ صاحب جو اچھے عالم ہیں ان کے پاس جا کر پڑھو۔

6. مولانا حاجی ابوداؤد محمد صادق صاحب آف گوجرانوالہ نے پیر کرم شاہ صاحب کی وفات سے تقریباً 8 ماہ قبل رضائے مصطفےٰ کے شمارے میں پیر کرم شاہ صاحب کی صلح کلی روش کو واضح کیا اور پیر صاحب سے رجوع کرنے کا کہا مولانا حاجی ابوداؤد محمد صادق صاحب کا تبصرہ ان کے مضمون "حضرت پیر کرم شاہ صاحب کرم فرمائیں" میں ملاحظہ ہو وہ لکھتے ہیں:

"شہرہ آفاق شخصیت حضرت پیر کرم شاہ کا علمی و روحانی و ملکی سطح پر بڑا مقام ہے جس کے باعث وہ محتاج تعارف نہیں مگر قدرت جن کو بڑا مقام دے انھیں خود کو بڑا سمجھ کر دوسروں کو حقیر و ناقابل اعتناء نہیں سمجھنا چاہیے اور اپنے سے چھوٹوں کی آواز پر بھی لبیک کہنا چاہئے۔ اور ان کی ہمدردی و دلجوئی کرنی چاہئے مگر ہمارا اپنا تجربہ ہے کہ کسی دینی علمی مسئلہ میں پیر صاحب کی طرف رجوع کیا جائے تو وہ دلجوئی نہیں فرماتے اور جوابی خطوط و ملفوف کا جواب عنایت فرمانے کی زحمت بھی گوارا نہیں کرتے اور یہی تلخ تجربہ ان کے صاحبزادہ والا شان امین الحسنات صاحب مدیر اعلیٰ "ضیائے حرم" کے متعلق بھی ہوا ہے کہ وہ جوابی خطوط کا جواب دینا بھی اپنی کسرِ شان سمجھتے ہیں۔ حالانکہ کچھ نہ کچھ جواب دینا ان حضرات کی اخلاقی و منصبی ذمہ داری ہے۔

آمدم برسر مطلب: غیر مقلد وھابی رسائل موقع بموقع بیک وقت تین طلاق کو ابن تیمیہ کی پیروی میں ایک طلاق رجعی قرار دیتے ہیں اور اس سلسلے میں پیر محمد کرم شاہ صاحب کو بھی اپنا گواہ بنا کر پیش کرتے ہیں اور سنیوں پر اتمام حجت کی ناکام کوشش کرتے ہیں اور جب ہم اس سلسلہ میں پیر صاحب سے گذارش کرتے ہیں کہ وہ بقلم خود اس گتھی کو سلجھائیں کہ کیا واقعی مسئلہ ھذا میں وہ بھی ابن تیمیہ کے پیروکار ہیں یا غیر مقلدین ان کا نام غلط استعمال کرتے ہیں تو ''حلال و حرام'' کے اتنے اہم مسئلہ میں پیر صاحب نہ دل کی بات زبان پر لاتے ہیں نہ غیر مقلدین کا منہ بند کرتے ہیں۔ اسی طرح منکر ختم نبوت مولوی قاسم نانوتوی دیوبندی کی کتاب ''تحذیر الناس'' کی پہلے تو پیر صاحب نے بڑی تعریف وتوصیف کی مگر اہلسنت کے احتجاج پر عرصہ دراز کے بعد پیر صاحب نے کتاب ''تحذیر الناس میری نظر میں'' لکھ کر سنیوں کی کچھ دلجوئی تو فرمائی مگر دودھ سے مکھی نہ نکالی۔ جسکے باعث سنیوں میں بھی اضطراب ہے اور دیوبندی بھی سنیوں کے مقابلے میں پیر صاحب کا نام بطور ہتھیار استعمال کرتے رہتے ہیں مگر پیر صاحب ادھر بھی چشم التفات نہیں فرماتے۔ اس وقت ماہنامہ ''کنز الایمان'' لاہور کا ختم نبوت نمبر ماہ ستمبر ہمارے پیش نظر ہے جس میں سید بادشاہ تبسم بخاری نے ''تحذیر الناس'' اور پیر صاحب کے کردار پر بڑی طویل بحث فرمائی ہے اور دیوبندیوں کے پیر صاحب کا نام ''تحذیر الناس'' اور مولوی قاسم کی حمایت میں استعمال کرنے کا شرح وبسط سے انکشاف کیا ہے۔ ہماری صرف اتنی گذارش ہے کہ پیر صاحب گومگو کی پالیسی ترک کردیں اور محض دینی خیر خواہی اور اغیار کے حملوں سے سنیوں کے تحفظ کیلئے ''ختم نبوت'' نمبر اور اس میں اپنے متعلق مضمون ضرور بالضرور ملاحظہ فرما کر کرم فرمائیں اور اپنے متعلق سنیوں اور دیوبندیوں کے متعلقہ شبہات کا ازالہ فرما کر اپنی شخصیت کا بھی دفاع فرمائیں اور اپنی اتنی بڑی شخصیت کو داغدار و متنازعہ ہونے سے بچائیں۔ نیز اپنے ممدوح پروفیسر طاہر القادری کے عورت کی نصف دیت پر اجماع کے انکار، شیعہ وھابیہ کے پیچھے نماز کے جواز اور مخالفین صحابہ کے امام خمینی کا جینا علی کی طرح اور مرنا حسین کی طرح قرار دینے

جیسے نظریات باطلہ کا شرعی حکم بیان فرما کر کرم فرمائیں"۔

(رضائے مصطفےٰ جمادی الاخری 1418ھ)

7. اسی طرح محقق اہلسنت سید بادشاہ تبسم بخاری آف اٹک پیر صاحب سے گفتگو کرنے کیلئے گئے مگر پیر صاحب اپنی ضد پر اڑے رہے۔ حضرت سید بادشاہ تبسم بخاری نے نہایت فاضلانہ مضمون بنام "پیر کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت کا انجام" تحریر فرمایا جسے ماھنامہ کنز الایمان لاہور کے ختم نبوت نمبر ستمبر 1997ء[1] میں شائع کیا گیا اور پیر صاحب سے جواب کا مطالبہ کیا گیا۔ مگر جواب ندارد۔

8. مولانا ضیاء الاسلام صاحب آف نارووالی نے بتلایا کہ میں سکول پڑھنے کے بعد مدرسہ میں داخلہ کیلئے خواجہ قمر الدین سیالوی علیہ الرحمۃ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ حضور مجھے رقعہ لکھ دیں میں بھیرہ میں پیر کرم شاہ صاحب کے مدرسہ میں داخلہ لینا چاہتا ہوں تو حضرت قمر الملت والدین علیہ الرحمۃ نے فرمایا بیٹا وہاں نہ جانا کیونکہ کرم شاہ وہابی ہے۔ میں نے سوچا کہ رقعہ نہیں لکھنا تو نہ سہی مگر پیر صاحب جیسی اتنی بڑی شخصیت کو وہابی تو نہ کہیں۔ ابھی دل میں سوچ ہی رہا تھا کہ حضرت نے رقعہ لکھ کر مجھے دیا اور کہا کہ یہ نہ کہنا کہ میں نے رقعہ نہیں دیا مگر وہاں نہ جانا وہ کرم شاہ وہابی ہے۔

9. حضرت پیر طریقت علامہ الٰہی بخش صاحب قادری رضوی ضیائی مدظلہ العالی، مفتی غلام نبی رضوی شیخ الحدیث جامعہ رضویہ فیصل آباد، حضرت علامہ حسن علی رضوی آف میلسی، حضرت علامہ نور عالم صاحب آف فیصل آباد وغیرہم اکابرین پیر کرم شاہ صاحب کے ان نظریات کے سخت مخالف ہیں۔ حضرت علامہ عبد الرشید

---

[1] ختم نبوت نمبر کنز الایمان 1997ء ستمبر کے شمارے میں شامل علامہ سید بادشاہ تبسم بخاری مدظلہ کا مذکورہ مضمون زیر نظر کتاب کے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔ (برکاتی)

صاحب رضوی آف سمندری رحمہ اللہ تو اجتماعات میں بھی پیر صاحب کے ان باطل نظریات کا بھرپور رد فرماتے تھے۔

10۔ مفتی غلام نبی رضوی شیخ الحدیث جامعہ رضویہ فیصل آباد فرماتے ہیں کہ پیر سید یعقوب شاہ صاحب آف پھالیہ حضور محدث اعظم پاکستان کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ حضور پیر کرم شاہ نے سلام ابھی اتنا فقرہ ہی ہوا تھا کہ یعنی فقرہ مکمل نہ ہوا تھا کہ حضور محدث اعظم علیہ الرحمۃ نے فرمایا ارے بندہ خدا اس نے توبہ کی ہے یا نہیں؟ اگر نہیں تو نہ ہمارا سلام اسے پہنچے اور نہ اس کا سلام ہمیں۔

محترم قارئین!

کنزالایمان کے ختم نبوت نمبر میں علامہ سید بادشاہ تبسم بخاری مدظلہ کے اس اہم مضمون کی اشاعت کے تقریباً 8 ماہ بعد کرم شاہ صاحب کی وفات ہوگئی' اور معاملات دب گئے۔ علماء اور عوام اہلسنت بھول گئے کہ پیر کرم شاہ صاحب کے افکار و نظریات کیا تھے۔ ماضی قریب میں بھیرہ والوں کی جانب سے پیر کرم شاہ صاحب کی مبسوط سوانح بنام "جمال کرم" تین جلدوں میں چھپ کر منظر عام پر آئی اس کتاب میں تمام متنازعہ معاملات کو جان بوجھ کر اُچھالا گیا اور امام اہلسنت الشاہ احمد رضا خان قادری بریلوی اور دیگر اکابرین اہلسنت و علماء کو نیچا دکھانے کی ناکام کوشش کی گئی۔ پیر کرم شاہ صاحب کے صاحبزادے امین الحسنات جو کہ پیر صاحب کے سجادہ نشین بھی ہیں نے اس کتاب پر تقریظ لکھی اور پیر صاحب کے ادارے ضیاء القران پبلی کیشنز نے اسے بڑی آب و تاب سے شائع کیا۔ پیر صاحب کے معتمد خاص حافظ احمد بخش ناظم تعلیمات دارالعلوم محمدیہ غوثیہ بھیرہ و مدیر ماہنامہ ضیائے حرم نے یہ کتاب مرتب کی جو اس بات کا بین ثبوت ہے کہ بھیرہ کا مرکز اس کتاب اور اس کے مندرجات کا پوری طرح ذمہ دار ہے۔

# مسئلہ طلاق ثلاثہ اور نظریہ وھابیہ کی حمایت

مذکورہ کتاب جمال کرم کی جلد اول میں پیر صاحب کا نہایت ممتاز رسالہ ''دعوت فکرونظر'' ہے جو طلاق ثلاثہ کے موضوع پر وھابیہ نجدیہ کے نظریات کی حمایت میں ہے۔ اس رسالے کے شروع میں حافظ احمد بخش صاحب کا تبصرہ ملاحظہ ہو۔ حافظ احمد بخش صاحب لکھتے ہیں:

''اب رہا علماء احناف میں سے علماء اہلسنت والجماعت [1] کا مسئلہ تو اس سلسلے میں

ان کا رویہ بھی باریک بین سوچ پر مبنی نہیں ان کی ساری توجہ اس علمی بحث کی بنیاد پر مرکوز ہے جبکہ فقہ حنفی کی ایک امتیازی شان یہ بھی ہے کہ بوقت ناگزیر مجبوری کسی ایسے قول پر فتویٰ دیا جاسکتا ہے جس سے کوئی بنیادی اصول متاثر نہ ہوتا ہو''۔

(جمال کرم جلد اول' ص:613 مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور)

یعنی حافظ احمد بخش صاحب کے نزدیک صرف اور صرف کرم شاہ صاحب کا رویہ باریک بین سوچ پر مبنی ہے اور باقی تمام علماء اہلسنت وجماعت کا رویہ سطحی سوچ پر مبنی ہے۔ یہ جمیع علمائے اہلسنت کی توہین نہیں تو اور کیا ہے؟ پھر فرماتے ہیں کہ ان کی ساری توجہ علمی بحث کی بنیاد پر مرکوز ہے۔ عرض ہے کہ کسی بھی مسئلے کو قرآن وحدیث سے ثابت کرنے کے لیے علمی دلائل کی ہی ضرورت ہوتی ہے۔ فقہ حنفی کی ایک امتیازی شان کا ذکر تو کر دیا مگر یہ نہ بتایا کہ قرآن وحدیث صحابہ اور آئمہ اربعہ وجمہور علماء میں سے کس کا قول بیک وقت تین طلاق کے واحد ہونے پر ہے اور پھر کم علمی کی حد ہے کہ ''حلال وحرام کے اس اہم مسئلہ میں کہا جائے کہ قرآن و حدیث کا کوئی بنیادی اصول متاثر نہیں ہوتا'' یعنی قرآن کے حرام کو حلال قرار دیکر بھی حافظ

---

[1] یہ اہلسنت والجماعت کونسی زبان ہے؟ قارئین فیصلہ فرمائیں۔

صاحب کے نزدیک قرآن وحدیث کا کوئی بنیادی اصول متاثر نہیں ہوتا۔(انا للہ وانا الیہ راجعون)

پیر کرم شاہ صاحب نے جو دلائل اپنی کتاب ''دعوت فکر ونظر'' میں پیش کیئے ہیں انکا تفصیلی رد تو حضور قمرالملت خواجہ قمرالدین سیالوی علیہ الرحمۃ کی کتاب ''التحقیق فی الطلیق'' میں ملاحظہ فرمائیں [1]۔

اپنی کتاب دعوت فکر ونظر میں پیر کرم شاہ صاحب نے اس بات کا اقرار کیا کہ:

''تمام علماء احناف (علماء مالکیۃ وحنبلیہ) اس بات پر متفق ہیں کہ طلاق بدعی حرام ہے لیکن علماء اسلام کا اس میں اختلاف ہے کہ اگر کوئی اس طرح تین طلاق دے تو کیا تینوں واقع ہوتی ہیں یا ایک طلاق واقع ہوتی ہے۔ جمہور علماء جن میں آئمہ اربعہ بھی داخل ہیں کا مذہب یہ ہے کہ اس طرح تینوں طلاقیں واقع ہو جاتی ہیں اور عورت اس پر حرام ہو جاتی ہے اور جب تک حتیٰ تنکح زوجا غیرہ کی شرط پوری نہ کرے اس کے عقد میں نہیں آسکتی اور بعض علماء کی یہ رائے ہے کہ اس طرح صرف ایک طلاق واقع ہوتی ہے باقی لغو ہوتی ہیں۔ علمائے مصر نے جن میں علمائے ازھر بھی شامل ہیں زمانہ کے بدلے ہوئے حالات کے پیش نظر قول ثانی کو ترجیح دی ہے''۔

(دعوت فکر ونظر مشمولہ جمال کرم ج اول' ص: 621-620 مطبوعہ ضیا القرآن پبلی کیشنز لاہور)

چونکہ پیر صاحب نے مذکورہ پیراگراف میں اس حقیقت کا اعتراف کیا ہے کہ جمہور علماء اسلام اور آئمہ اربعہ بیک وقت تین طلاقوں کے تین ہونے کے قائل ہیں تو چاہیے تھا کہ پیر صاحب اپنا فیصلہ انہی جمہور علماء اور آئمہ اربعہ کے فیصلے کے مطابق دیتے کیونکہ آئمہ اربعہ کے مقابلے میں پیر صاحب کی کیا حیثیت؟ کیا پیر صاحب نے اس معاملے میں جمہور کے منہ لگنے

---

1۔ علامہ غلام رسول سعیدی نے بھی اپنی تالیف تفسیر تبیان القرآن جلد اول شرح صحیح مسلم جلد سوم میں پیر کرم شاہ صاحب کی مذکورہ ''کتاب ''دعوت فکر ونظر'' کا مدلل رد کیا ہے ملاحظہ فرمائیں۔(برکاتی)

اوران سے علیحدہ رائے اپنا کر اجماع امت کا انکار نہیں کیا؟

ملاحظہ فرمائیں کہ اسی کتاب ”دعوت فکر ونظر“ مشمولہ ”جمال کرم“ ج اول، ص 648 پر پیر صاحب نے اپنا فیصلہ بایں الفاظ تحریر کیا:

”اس ناچیز کی ناقص رائے میں توان حالات میں علماء مصر اور علماء جامع ازھر کے فتویٰ کے مطابق عمل کرنا ارجح ہے۔“

پیر صاحب کے اسی نامناسب رویے کے بارے میں بالآخر مولانا حاجی ابوداؤد صادق صاحب آف گوجرانوالہ کو رضائے مصطفےٰ میں ”ابن تیمیہ کی پیروی اور وہابیت کا فروغ آپ کے شایان شان نہیں“ کے عنوان سے درج ذیل تبصرہ کرنا پڑا:

## ابن تیمیہ کی پیروی اور وہابیت کا فروغ آپکے شایان شان نہیں

حضرت پیر کرم شاہ صاحب کے شیخ، شیخ طریقت خواجہ محمد قمرالدین سیالوی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب ”التحقیق فی الطلیق“ میں فرمایا ہے کہ ابن تیمیہ اور اس کے پیروکاروں کے بغیر اور کسی نے بھی یہ نہیں کہا کہ تین طلاقیں دینے سے ایک طلاق پڑتی ہے۔ تفسیر صاوی جلد اول ص ۹۶ پر ہے۔ یہ وہ مسئلہ ہے جس پر علماء کا اتفاق ہے۔ اور یہ قول کرنا کہ تین طلاقیں یکبارگی دینے سے ایک ہی طلاق واقع ہوتی ہے۔ یہ قول ابن تیمیہ حنبلی کے بغیر کسی نے نہیں کیا۔ اور اس قول کو اس کے مذہب (حنبلی) کے اماموں نے بھی رد کیا ہے۔ یہاں تک علماء نے کہا ہے کہ ابن تیمیہ خود گمراہ ہے اور اوروں کو بھی گمراہ کرنے والا ہے۔ (جبکہ) امام ابوحنیفہ علیہ الرحمۃ کا بھی قول ہے کہ تین طلاقیں اکٹھی دینا اگرچہ ممنوعہ ہیں لیکن واقع ضرور ہو جاتی ہیں۔

(کتاب التحقیق فی الطلیق)

پیر صاحب کے شیخ محترم کے بیان سے معلوم ہوا کہ بیک وقت تین طلاقیں تین ہی واقع ہوتی ہیں جنکے بعد عورت مرد پر حرام ہو جاتی ہے۔ اور تمام علماء امت بالخصوص امام الائمہ امام اعظم ابو

حنفیہ رضی اللہ عنہ کا اسی پر اتفاق ہے، صرف امام الوہابیہ ابن تیمیہ تین طلاق کو ایک قرار دے کر مرد کے نکاح سے نکل جانے والی بے نکاحی عورت کو تین طلاق کے باوجود ''نکاح'' میں رکھنے کی بدعت کا مؤجد ہے جسے علماء امت نے خود گمراہ اور دوسروں کو گمراہ کرنے والا قرار دیا ہے۔ مگر نامعلوم پیر صاحب اپنے شیخ محترم تمام علماء امت بالخصوص امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کے بالمقابل امام الوہابیہ ابن تیمیہ کی پیروی کر کے غیر مقلدین وہابیہ کے فروغ کا ذریعہ کیوں بن رہے ہیں۔ جیسا کہ روز نامہ جنگ لاہور (۲۸ جنوری ۹۶ء) میں ایک وہابی مولوی نے پیر صاحب کے حوالے سے مسئلہ ہذا میں اپنے وہابی موقف کی توثیق کی ہے۔ اور وہابیوں کے رسالہ ''الاعتصام'' لاہور نے بھی اشاعت میں پیر صاحب کے حوالہ سے وہابی مذہب کو فروغ دیا ہے۔ علاوہ ازیں ماہنامہ ''رضائے مصطفےٰ'' نے بھی اپنے گذشتہ شمارہ میں پیر صاحب کو ان کے موقف کی وضاحت کیلیے توجہ دلائی مگر افسوس کہ پیر صاحب نے حلال و حرام کے اتنے بڑے مسئلہ میں کوئی احساس و اظہار نہیں فرمایا۔ یہ ٹھیک ہے کہ پیر صاحب بڑی نامور شخصیت کے مالک ہیں لیکن اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ وہابی اپنے باطل مذہب کے فروغ کے لئے اجماع امت واہلسنت کے خلاف پیر صاحب کا نام بطور ہتھیار استعمال کریں روز نامہ ''جنگ'' لاہور کثیر الاشاعت اخبار میں پیر صاحب کے نام سے غلط تاثر دیں۔ عوام اہلسنت کو ورغلائیں۔ اور تین طلاق کے بعد بے نکاحی عورت رکھنے کی ترغیب دیں۔ اور پیر صاحب بار بار توجہ دلانے کے باوجود خاموش رہیں۔ ایسا تو نہیں ہونا چاہیے۔ اتنی بڑی شخصیت کو اپنا مافی الضمیر کھل کر بیان کرنا چاہیے اور ان کے نام سے غیر مقلدین اہلسنت میں جو انتشار و بے چینی پھیلا رہے ہیں اس کا فوری ازالہ اور وہابی مذہب کے فروغ و تین طلاق کے بعد حرامکاری کی ترغیب کا سدباب کرنا چاہیے۔ پیر صاحب پر شرعی، اخلاقی، اصولی و منصبی طور پر یہ لازم ہے کہ وہ مذکورہ صورت کو معمولی سمجھ کر خاموش نہ رہیں۔ بلکہ واضح طور پر بتائیں کہ طلاق ثلاثہ کے مسئلہ میں وہ سوادِ اعظم اہل سنت، اپنے شیخ طریقت، اجماع امت اور حضور امام اعظم رضی اللہ عنہ کے

ہمنوا و پیروکار ہیں یا معاذ اللہ امام الوہابیہ ابن تیمیہ کے ہمنوا و پیروکار؟ جو کہ خود گمراہ ہے اور دوسروں کو گمراہ کرنے والا، جیسا کہ کتاب التحقیق فی التطلیق میں تحقیق کی گئی ہے۔ وما علینا الا البلاغ"۔

(ماہنامہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ذیقعدہ ۱۴۱۶ھ، ص ۱۴)

بہر حال پیر کرم شاہ صاحب نے اس معاملے میں بھی اپنی ناقص رائے سے رجوع نہ کیا۔ حتیٰ کہ آئمہ اربعہ، جمہور علماء اور خود اپنے شیخ طریقت خواجہ قمر الدین سیالوی علیہ الرحمۃ سے بغاوت کی اور اجماع امت کے خلاف اپنی رائے پر رہے۔

قارئین کی تسلی کیلیے ہم اعلیٰ حضرت عظیم البرکت رضی اللہ عنہ کے فتاویٰ رضویہ شریف کا حوالہ پیش کرتے ہیں۔

"ایک بار تین طلاقیں دینے سے نہ صرف نزد حنفیہ بلکہ باجماع مذاہب اربعہ تین طلاقیں مغلظہ ہو جاتی ہیں۔ امام شافعی، امام مالک، امام احمد رضی اللہ عنہ تعالیٰ عنہم آئمہ متبوعین سے کوئی امام اس بات میں اصلاً مخالف نہیں۔ صورت مستفسرہ میں ھندہ پر تین طلاقیں واقع ہو گئیں۔ ایک ساتھ تین طلاقیں دینا گناہ ہے زید گنہگار ہوا اور عورت اس کے نکاح سے ایسی خارج ہوئی کہ اب بے حلالہ ہرگز اس کے نکاح میں نہیں آ سکتی اگر یوہیں رجوع کر لی بلا حلالہ نکاح جدید باہم کر لیا۔ تو دونوں مبتلائے حرام کاری ہونگے اور عمر بھر حرام کاری کرینگے اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔ ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا۔ اس نے تقویٰ نہ کیا بلکہ خلاف حکم خدا اور رسول تین طلاقیں لگا تار دینے کا مرتکب ہوا اللہ عزوجل نے اس کے لیے مخرج نہ رکھا۔ اب حلالے کے سخت تازیانے سے اُسے ہرگز مفر نہیں یہاں تک کہ ائمہ دین نے فرمایا کہ اگر قاضی شرح حاکم اسلام ایسے مسئلہ میں ایک طلاق پڑنے کا حکم دے تو حکم باطل و مردود ہے۔ وھابیہ غیر مقلدین اب اس مسئلہ میں خلاف اٹھا رہے ہیں گمراہ بددین ہیں اونکی تقلید حلال نہیں۔

(فتاویٰ رضویہ شریف، ج: ۵ قدیم، ص: ۴۲۸۔۴۴۴ کتاب الطلاق مطبوعہ مکتبہ رضویہ۔ آرام باغ۔ کراچی)

# حافظ احمد بخش صاحب بھیروی کی گل کاریاں:

مذکورہ کتاب جمال کرم جلد اول میں پیر کرم شاہ صاحب کا ایک اور نہایت دل آزار ومتنازعہ رسالہ ''تحذیر الناس میری نظر میں'' شامل کیا گیا ہے اس رسالے کے بارے میں ہم گذشتہ صفحات میں تبصرہ کر چکے سردست حافظ احمد بخش کی گل کاریاں بھی ملاحظہ فرمائیں حافظ احمد بخش صاحب نے لکھا:

''تحذیر الناس کی عبارات پر اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کی شدید گرفت اور حضور ضیاالامت حضرت پیر محمد کرم شاہ الازھری کی طرف سے مندرجہ تجزیہ کے بعد قاری بآسانی اندازہ لگا سکتا ہے کہ دونوں بزرگوں کے نزدیک کتاب انجام کار کے حوالے سے انتہائی ضرر رساں ہے۔

دونوں کی رائے میں صرف اتنا اختلاف ہے کہ تحذیر الناس کی الجھی ہوئی متنازعہ بحث کے متعلق حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ نے فیصلہ فرمایا کہ ایسی عبارات انسان کو ایمان سے محروم کر دیتی ہیں جبکہ حضور ضیاء الامت نے نانوتوی موصوف کی عبارت کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے اسے کفریہ کہنے میں احتیاط برتی ہے اور رائے میں اس نہج کا اختلاف کوئی نئی بات نہیں''

(جمال کرم ج: اول ص: ۶۹۵ مطبوعہ ضیاء القران پبلی کیشنز لاہور)

محترم قارئین! جب مقصد' حق کے مقابلے میں ناحق اور باطل کی حمایت ہو تو پھر ایسی باتیں قلم سے نکل جایا کرتی ہیں۔ حافظ احمد بخش صاحب کے اس تبصرے کو ہی لیں لکھتے ہیں کہ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے فیصلہ فرمایا کہ ایسی عبارات انسان کو ایمان سے محروم کر دیتی ہے۔ جبکہ ضیاء الامت نے نانوتوی موصوف کی عبارت کو قضیہ فرفیہ پر محمول کرتے ہوئے اُسے کفریہ کہنے میں احتیاط برتی ہے۔

ہے کچھ اس تضاد بیانی کا حل؟ جب اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ عبارت کو کفریہ سمجھتے تھے جبکہ کرم شاہ کے نزدیک عبارت کفر نہیں تو یکساں ضرر رساں ہونا چہ معنی دارد؟

پھر لطف کی بات یہ ہے کہ نہ صرف اعلیٰ حضرت رفیع الدرجات رضی اللہ عنہ بلکہ پیر کرم شاہ صاحب کے شیخ طریقت خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ بھی ''تحذیر الناس'' کی عبارت کے کفریہ ہونے کے قائل ہیں۔ آپ علیہ الرحمۃ کے فتاویٰ کتاب ''دعوت فکر'' کے علاوہ اس کتاب میں بھی ملاحظہ کیے جاسکتے ہیں۔

مولانا منشاء تابش قصوری کتاب ''دعوت فکر'' میں تحریر کرتے ہیں:

''بعض لوگ یہاں پر لفظ فرض کا سہارا لیتے ہوئے کہتے ہیں کہ یہ بات فرض کی گئی ہے جبکہ فرض تو محال کو بھی کیا جاسکتا ہے۔ حالانکہ وہ چشم پوشی سے کام لیتے ہیں کیونکہ فرض اگرچہ محال کو بھی کہا جاسکتا ہے۔ مگر محال کے فرض کرنے پر فساد اور بطلان لازم آیا کرتا ہے۔ محال کے فرض کو امکان یا صحت لازم نہیں آتی جبکہ یہاں بعد میں پیدا ہونے والے نبی کو فرض کرنے پر کہا گیا ہے کہ کوئی خرابی لازم نہیں آتی کیونکہ خاتمیت میں فرق نہیں آتا۔

نیز یہاں فرض تقدیری نہیں بلکہ تجویزی ہے اسی لئے انہوں نے فرض کے ساتھ لفظ تجویز بھی استعمال کیا ہے غرضیکہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے آخری نبی ہونے کو عوام کا خیال کہنا (جبکہ معنی قطعی ہے اور اسی پر اجماع صحابہ اور اجماع امت ہے)۔

پھر واضح طور پر تاخر زمانی کے لحاظ سے آخری نبی کے معنی کو تین طرح سے نادرست ثابت کرنا اور ساتھ ہی یہ تصریح کرنا کہ خاتم النبیین کا معنی بالذات نبی کے ہیں اور اس پر صراحتہ بار بار کہہ دینا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ میں یا آپ کے بعد بھی کوئی نبی پیدا ہو جائے تو خاتمیت محمدیہ میں کچھ فرق نہ آئے گا۔ یہی وہ عبارات ہیں، جنکی بنیاد پر قادیانی مرزا نے اپنی نبوت کی عمارت قائم کرلی''۔ (دعوت فکر، ص: ۳۸ مطبوعہ لاہور)

کیا مولانا منشاء تابش قصوری کے تبصرے سے یہ پتا نہیں چلتا کہ پیر کرم شاہ

صاحب قضیہ فرضیہ تقدیریہ اور قضیہ فرضیہ تجویزیہ میں فرق بھی نہ جان پائے اور ''تحذیر الناس'' جیسی صریح کفری کتاب اور اس کے مصنف کی حمایت کر کے حسام الحرمین صاحب! اور الصوارم الہندیہ میں مندرج فتاوی کی زد میں آ گئے؟

محترم حافظ صاحب آخر وہ کون سا قضیہ فرضیہ تھا۔ جو علماء حرمین شریفین سمیت تقریباً پونے تین سو علمائے پاک و ہند کی سمجھ میں نہ آ سکا؟ خصوصاً کہاں وہ سب اکابرین اہلسنت جن میں حضرت صدر الافاضل' حضور محدث اعظم ہند کچھوچھوی' حضرت صدر الشریعہ' حضور حجۃ الاسلام' حضور مفتی اعظم ھند' حضرت امیر ملت علی پوری' حضرت مفتی مظہر اللہ دہلوی' حضرت برھان الحق جبل پوری' حضرت مفتی صاحب داد خان' امام المحدثین سید دیدار علی شاہ' مفتی اعظم پاکستان حضور سیدی ابولبرکات' مولانا ابو یوسف محمد شریف کوٹلوی وغیرہ ہم سب جاہل تھے کہ قضیہ فرضیہ تقدیریہ اور قضیہ فرضیہ تجویزیہ میں فرق نہ کر سکے اور بلاوجہ مسلمانوں پر من شک فی کفرہ و عذابہ فقد کفر جیسا سخت فتویٰ لگاتے رہے خصوصاً حضور قمر الملت والدین سیالوی علیہ الرحمۃ جن کے فتاویٰ تحذیر الناس کے کفر کے بارے میں ہیں وہ اس مزعومہ قضیہ فرضیہ کو نہ سمجھ سکے اور تحذیر الناس کو کفر فرما رہے ہیں۔ حضور غزالی زماں سید احمد سعید شاہ کاظمی علیہ الرحمۃ اپنی شہرہ آفاق تصنیف لطیف ''التبشیر برد التحذیر'' میں تحریر فرماتے ہیں۔

''سطحی نظر ڈالنے سے مذکورہ بالا چودہ غلطیاں سامنے آئیں بہ نظر غائر دیکھنے سے نامعلوم اور کتنی اغلاط نکلیں گی'' کیا علامہ کاظمی سمیت تمام اکابرین اہلسنت جاہل تھے؟ نہیں بلکہ ان میں سے ہر ایک شخصیت ایسی ہے کہ ان حضرات کی ثقاہت اور علمی مقام پر حرف زنی نہیں کی جا سکتی۔ ان کی علمیت اور صلاحیتوں کا لوہا اپنوں کے علاوہ غیروں نے بھی مانا ہے۔ اگر ترازو پکڑا ہے تو انصاف بھی کیجئے۔

## کذب بیانی نمبر 1

حافظ احمد بخش صاحب نے مزید تبصرہ کرتے ہوئے لکھا:

''مجاہد جنگ آزادی مولانا فضل حق خیر آبادی نے ''صراط مستقیم'' کی عبارت کی بنیاد پر اسماعیل دھلوی پر کفر کا فتویٰ لگایا جبکہ امام اہلسنت نے ایسا کرنے میں احتیاط برتی۔ تحذیرالناس کے بارے میں حضرت ضیاء الامت نے ایک طرف پیر مہر علی شاہ گولڑوی اور پیر جماعت علی شاہ محدث علی پوری کے موقف پر عمل کیا ہے تو دوسری طرف اس عبارت کو ایمان کیلئے خطرناک قرار دیکر امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کے موقف کی تائید فرمائی''۔

(جمال کرم ج: اول ص: ۶۹۶ مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز، لاہور)

1: حافظ احمد بخش صاحب کے اس تبصرے میں تضاد بیانی بھی ہے اور کذب بیانی بھی۔ تضاد بیانی یہ ہے کہ مجاہد جنگ آزادی علامہ فضل حق خیر آبادی رضی اللہ عنہ نے اسماعیل دھلوی پر کفر کا فتویٰ لگایا اور امام اہلسنت رضی اللہ عنہ نے ایسا کرنے میں احتیاط برتی۔ تو اس کے متعدد جوابات علماء اہلسنت نے دیئے تفصیل کیلئے مندرجہ کتب ملاحظہ کریں:

1. تحقیقات۔ مطبوعہ فرید بک اسٹال لاہور از علامہ مفتی شریف الحق امجدی رحمتہ اللہ علیہ
2. اہل قبلہ کی تکفیر۔ مطبوعہ بزم عاشقان مصطفیٰ لاہور از علامہ مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی مدظلہ
3. امام احمد رضا ایک مظلوم مفکر مطبوعہ فرید بک اسٹال لاہور از علامہ عبدالستار ہمدانی مدظلہ

سردست ہم صرف اتنا عرض کرینگے کہ اسماعیل دھلوی کی تکفیر سے کف لسان' اور تحذیرالناس کی کفری عبارت کی حمایت دو مختلف معاملات ہیں۔ کیسے؟ ملاحظہ فرمائیں۔

اعلیٰ حضرت مجدد مائۃ حاضرہ رضی اللہ عنہ نے لزوم و التزام کا فرق ملحوظ رکھتے ہوئے صرف اسماعیل دھلوی کے کافر کہنے سے کف لسان فرمایا جبکہ اس کی توبہ کی مشہوری ہو چکی تھی۔ مگر اس کی ناپاک عبارات کو پھر بھی کفریہ ہی کہا۔ فرماتے ہیں:

''یہ بطور نمونہ طائفہ حائفہ اور اس کے امام کے کفری اقوال اور ان پر کتب ائمہ دین سے احکام کفر واشد الضلال تھے جن کا شمار بظاہر ستر کفریات تک پہنچا اور حقیقۃً دیکھئے تو بے شمار ہیں کہ سات سے گیارہ تک پانچ کفریوں کے کلمات میں ہر کلمہ صد ہزار کفریہ کا خمیرہ ہے یونہی کفر ۲۳۔۲۹ بھی مجمع کفریات کثیرہ یہ ستر کہاں ان میں سے جس ایک کو چاہے ستر کر دکھایئے تو اب کفریات کو خواہ ستر خواہ ستر ہزار کفریات ٹھہرایئے''۔

(فتاویٰ رضویہ جدید' جلد: ۱۵' ص: ۲۳۴۔۲۳۳)

مگر حافظ احمد بخش صاحب کے ممدوح پیر کرم شاہ صاحب سرے سے ''تحذیر الناس'' کی عبارت کو ہی کفریہ تسلیم نہیں کرتے۔ اس لئے حافظ احمد بخش کا اسماعیل دھلوی کی تکفیر سے کف لسان کو کرم شاہ صاحب کے معاملے میں دلیل بنانا درست نہیں۔

2۔ حضرت سیدنا پیر مہر علی شاہ گولڑوی اور حضور امیر ملت سید جماعت علی شاہ صاحب محدث علی پوری (رضی اللہ عنھما) کے ناموں سے دھوکہ دیا گیا۔ اور ایسا تاثر دینے کی کوشش کی گئی کہ یہ بزرگ بھی ان عبارات کے کفریہ ہونے کے قائل نہ تھے حالانکہ ہرگز ایسا نہیں ہے اور بقول حضور غزالئی زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی علیہ الرحمۃ:

''ہمارے مخالفین میں سے آج تک کوئی شخص اس بات کا ثبوت پیش نہیں کر سکا کہ فلاں مسلم بین الفریقین بزرگ کے سامنے متنازعہ عبارات پیش کی گئیں اور اس نے تکفیر سے سکوت فرمایا علاوہ ازیں یہ کہ جن اکابر امت مسلم بین الفریقین کی عدم تکفیر کو اپنی برات کی دلیل قرار دیا جا سکتا ہے ممکن ہے کہ انہوں نے تکفیر فرمائی ہو۔ اور وہ منقول نہ ہوئی ہو۔ کیونکہ یہ ضروری نہیں کہ کسی کی کہی ہوئی ہر بات منقول ہو جائے۔ لہٰذا تکفیر کے باوجود عدم نقل کے احتمال نے اس آخری سہارے کو بھی ختم کر دیا۔ وللہ الحمد'' (الحق المبین' ص ۳۸ مطبوعہ ملتان)

پتا چلا کہ سیدنا پیر مہر علی شاہ گولڑوی علیہ الرحمۃ کے فتویٰ عدم تکفیر کا نقل نہ ہونا اس کے عدم وجود کو مستلزم نہیں اور پھر گولڑہ شریف کے مفتی صاحب کا فتویٰ حسام الحرمین اور الصوارم

الہندیہ شریف کی تائید میں ضیاء القرآن پبلی کیشنز سے چھپی ہوئی کتاب ''دیوبندی مذہب'' از علامہ غلام مہر علی علیہ الرحمۃ میں ملاحظہ کریں۔

باقی رہی بات حضور امیر ملت محدث علی پوری رضی اللہ عنہ کی مذکورہ عبارات کے بارے میں حضور امیر ملت رضی اللہ عنہ نے کفر کا فتویٰ صادر فرمایا۔ ملاحظہ فرمائیں الصوارم الہندیہ ص: ۹۴ جس کا عکس کتاب کے آخری صفحات پر دیا گیا۔

حافظ احمد بخش صاحب نے مزید لکھا کہ پیر صاحب نے عبارت کو ایمان کے لئے خطرناک قرار دیا۔ اگر واقعی عبارت ایمان کیلئے خطرناک ہے تو یقیناً کفریہ ہے اور کفریہ عبارت کو قضیہ فرضیہ پر محمول کر کے کفریہ کہنے سے احتیاط برتنا چہ معنی دارد؟

حافظ احمد بخش اس قضیے کو حل کریں تو نوازش ہوگی۔

اب ان عبارات کے متعلق اکابرین اسلام کا فیصلہ ملاحظہ فرمائیں۔ حضور فقیہ ملت مفتی جلال الدین احمد امجدی علیہ الرحمۃ والرضوان تحریر فرماتے ہیں:

''حافظ بکر جو دیوبندی مکتب فکر سے تعلق رکھتا ہے اگر وہ مولوی اشرف علی تھانوی' قاسم نانوتوی' رشید احمد گنگوہی اور خلیل احمد انبیٹھوی کی عبارات کفریہ مندرجہ حفظ الایمان ص: ۸ تحذیر الناس' ص: ۳۔۱۴۔۲۸ اور براھین قاطعہ ص ۵۱ پر یقینی اطلاع کے باوجود ان مذکورہ مولویوں کو مسلمان مانتا ہے یا ان کے کفر میں شک کرتا ہے تو بمطابق فتویٰ حسام الحرمین کافر و مرتد ہے بلکہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا برکاتی محدث بریلوی رضی عنہ ربہ القوی تحریر فرماتے ہیں کہ اب وھابیہ میں کوئی ایسا نہیں رہا جس کی بدعت کفر سے گری ہو خواہ غیر مقلد ہو یا بظاہر مقلد۔''

(فتاویٰ رضویہ' ج: ۳' ص: ۱۰۰' بحوالہ فتاویٰ برکاتیہ' ص: ۳۰۲ مطبوعہ لاہور)

حضور اجمل العلماء علامہ مفتی شاہ محمد اجمل سنبھلی قادری رضوی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

''وھابیہ کے اکابر تھانوی' گنگوہی' نانوتوی کی توہین آمیز عبارتوں پر علمائے عرب و

عجم نے یہاں تک کہ حرمین شریفین نے بھی کفر کے فتوے دیے ہیں جس کا تفصیلی بیان حسام الحرمین اور الصوارم الہندیہ میں ہے تو انکو کافر اعتقاد کرنا ضروری ہوا۔ پھر جو لوگ ان اکابر وھابیہ کو ان کی عبارات پر مطلع ہونے کے بعد بھی مسلمان سمجھیں وہ یقیناً اہل ہوا ہوئے اور ان کے پیچھے اہل سنت و جماعت کی نماز ہرگز ہرگز جائز نہیں تو نہ ان کی جماعت موجب ثواب نہ ان کی شرکت میں اپنا فریضہ نماز ادا ہوا"۔ (فتاویٰ اجملیہ، ج: اول، ص: ۲۸۸ مطبوعہ لاہور)

مزید تحریر فرماتے ہیں:

"اشرف علی تھانوی، محمود الحسن دیوبندی، ابوالاعلیٰ مودودی بلاشک بے دین کافر ہیں جو امام ان کے اقوال کفریہ پر مطلع ہو جانے کے بعد بھی ان کو کافر نہیں کہتا بلکہ ان کی عبارات کفریہ کی تائید کرتا ہے، ان کو صحیح جانتا ہے، ان کے دیکھ لینے کے بعد ان پر رضا ظاہر کرتا ہے تو وہ امام بھی کافر ہو جائے گا۔ کتب عقائد فقہ کی یہ مشہور عبارت ہے "الرضا بالکفر کفر" لہذا اب جو لوگ اس کے خلاف ہیں اور اس کی اقتداء نہیں کرتے ان کا فعل صحیح ہے۔

(فتاویٰ اجملیہ، ج: اول، ص: ۲۲۱ مطبوعہ لاہور)

کتاب جمال کرم جلد سوم ص 994 پر پیر کرم شاہ صاحب کا ایک ملفوظ نقل کیا گیا ہے ملاحظہ ہو:

"کسی گستاخ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو کافر کہنے کا دور گزر گیا ہے"[1]

اب اگر پیر کرم شاہ صاحب کے حامی کہیں کہ جناب ملفوظات حجت نہیں ہوتے تو عرض ہے کہ اس سے دو صفحات قبل جمال کرم ج سوم ص ۶۹۱ پر اس بات کا اقرار ہے کہ پیر صاحب نے یہی الفاظ کہے ملاحظہ ہو:

"اس بات کا خصوصی خیال رکھا گیا ہے کہ بعینہ وہی الفاظ ذکر کیئے جائیں جو آپ

---

1 گستاخ رسول کے کفر پر اجماع ہے اور ایسا اجماع کہ وہابیہ کے امام ابن تیمیہ نے اس موضوع پر پوری کتاب الصارم المسلول تحریر کی۔ اس ملفوظ کے ہوتے ہوئے قانون تحفظ ناموس رسالت (295-C) کی کیا حیثیت باقی رہتی ہے؟ (ہارون الرشید)

# گستاخ رسول کا کافر ہونا اجماع امت سے ثابت ہے

رب کائنات جل مجدہٗ الکریم کا ارشاد ہے۔

**ان الذین یحادون اللہ ورسولہ اولئک فی الاذلین** (سورۃ المجادلۃ)

بے شک وہ جو اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت (اور ان سے دشمنی) کرتے ہیں وہ سب سے زیادہ ذلیلوں میں ہیں۔

1. حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت ہے کہ حضور پرنور شافع یوم النشور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔ من سب الانبیاء قتل ومن سب اصحابی جلد۔ رواہ الطبرانی فی الکبیر' الجامع الصغیر للسیوطی 'جلد: ۲ صہ ۱۷۳' فتح الکبیر 'جلد: ۳ صہ ۱۹۶۔ راوہ الطبرانی فی الکبیر والاوسط والاصغر۔(فیض القدیر جلد:۶ ص:۱۴۷)۔

(ترجمہ) جس نے انبیاء کو سب بکا، قتل کیا جائے گا اور جس نے میرے صحابہ کو سب بکا، اسے کوڑے لگائے جائیں۔

2. حضرت اُم المومنین ام سلمۃ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایامن سب علیاً فقد سبنی و من سبنی فقد سب اللہ جس نے (حضرت) علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کو سب بکا بے شک اس نے مجھے سب بکا اور جس نے مجھے سب بکا بے شک اس نے اللہ تعالیٰ کو سب بکا (رواہ الامام احمد فی مسندہ۔ والحاکم فی مستدرکہ حدیث صحیح' الجامع الصغیر جلد۲ صفحہ ۱۷۳' فتح الکبیر جلد ۳۔ ص ۱۹۶)

3. حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایامن آذی شعرۃ منی فقد آذانی و من آذانی فقد آذی اللہ رواہ ابن عساکر۔ الجامع الصغیر جلد۲ صفحہ ۱۵۸ فتح الکبیر جلد۳ صفحہ ۴۴ وزاد ابو نعیم والدیلمی "فعلیہ لعنۃ اللہ

ملء السماء وملء الارض' 'فیض القدیر جلد ۶ صفحہ ۱۹ قاله وهو آخذ بشعرة كما افاده المناوی۔

(ترجمہ) جس نے میرے بال کو ایذاء دی اس نے مجھے ایذاء دی اور جس نے مجھے ایذاء دی اس نے اللہ کو ایذاء دی تو اس پر آسمان و زمین کی مقدار کے برابر اللہ کی لعنت ہو۔

(ماخوذ از مقام رسول ص ۱۳۲ طبع ملتان)

رسول کرم کو ایذاء دینا کفر صریح ہے۔ ارشاد ربانی ہے۔

ومنهم الذين يوذون النبى (سورۃ توبہ)

اور ان منافقین وکفار میں سے ہیں وہ کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام کو ایذاء دیتے ہیں۔

اسی مضمون کی دیگر آیات اور احادیث بکثرت ہیں شائقین ''مقام رسول ﷺ از علامہ منظور احمد فیضی مدظلہ میں ملاحظہ فرماسکتے ہیں۔

بہر حال ان حوالہ جات سے ثابت ہوا کہ گستاخ رسول بہر حال کافر ہے۔ یہ قرآن وحدیث کا قطعی فیصلہ ہے اب آیئے اکابرین اسلام کی چند عبارات دیکھیں کہ آخر گستاخ رسول کے بارے میں انکا کیا فیصلہ ہے۔

امام قاضی عیاض مالکی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔

1. لانعلم خلافافي استباحة دمه بين علماء الامصار و سلف الامة وقد ذكر غير واحد الاجماع وقتله و تكفيره۔ (شفا شریف جلد ۲ صفحہ ۲۰۷)

یعنی گستاخ نبی کے مباح الدم (یعنی اس کا قتل کرنا جائز ہے) ہونے میں علماء زمانہ اور سلف امت میں سے کسی کا خلاف نہیں اور بہت سے اماموں نے اس (موذی نبی) کے قتل وتکفیر پر اجماع ذکر کیا ہے۔

2. امام محمد بن امام سحنون مالکی المحدث نے فرمایا۔

احمع العماء (اے علماء الاعصار فی جمیع الامصار۔ ق) على ان شاتم

النبی صلی الله علیه وسلم والمتنقص له کافر والوعید جا علیه بعذاب الله له حکمه عندالامة القتل و من شك فی کفره و عذابه کفر (لان الرضی بالکفر کفر) نسیم الریاض۔ شفاء شریف جلد۲ صفحہ۲۰۸۔ نسیم الریاض و شرح شفاللقاری جلد۴ ص ۳۳۸۔ اکفار الملحدین للکشمیری و منهم ص ۵۱ الصارم المسلول ص ۴۔ یعنی سب علماء کا اس پر اتفاق واجماع ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو گالی دینے والا آپ کی تنقیص (بے ادبی کرنیوالا) کافر ہے اور عذاب الٰہی کی وعید (دھمکی) اس پر جاری ہے اور ساری امت کے نزدیک اس کا حکم قتل ہے۔ (یعنی اسے قتل کردو) اور جو اس (گستاخ نبی) کے کفر میں شک کرے گا وہ خود کافر ہو جائے گا۔

3. اجمع المسلمون ان شاتمه صلی الله علیه وسلم کافر ومن شك فی عذابه و کفره کفر۔

شفاء شریف صفحہ۔ بزازیہ صفحہ۔ درود غرر صفحہ۔ فتاویٰ خیریہ صفحہ، تمہید ایمان شریف صفحہ ۲۸ مع حسام الحرمین شریف از شیخ الاسلام مجدد الانام الامام احمد رضا رضی اللہ عنہ۔

(ترجمہ) تمام مسلمانوں کا اس پہ اجماع ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو گالی دینے والا کافر ہے اور جو اس کے عذاب وکفر میں شک کرے وہ خود کافر ہے۔

4- اتمام حجت کیلئے فریق مخالف کے معتمد ترین ابن تیمیہ کی گواہی پیش خدمت ہے:

وقد اتفقت نصوص العلماً من جمیع الطوائف علی ان النقص له کفر مبیح الدم (الصارم المسلول' ص: 527)

ہر گروہ کے علماء کی نصوص اس پہ متفق ہیں کہ حضور ﷺ کی تنقیص کفر ہے اور اس کے خون بہانے کو حلال کرنے والی ہے۔

حضرت قبلہ مفتی اعظم پاکستان علامہ ابوالبرکات سید احمد قادری رضوی اشرفی علیہ الرحمہ تحریر فرماتے ہیں۔

جو شخص حضور پر نور ﷺ کی ادنیٰ توہین و تنقیص کرے وہ قطعاً کافرو مرتد دائرۂ اسلام سے خارج ہے۔ (فتاوی مرکزی دارالعلوم حزب الاحناف لاہور' ص:50 مطبوعہ جہلم)

مزید فرماتے ہیں۔

جو مردک (خنزیر) حضور انور ﷺ کی ادنیٰ توہین و تنقیص کرے وہ زمرۂ اسلام سے خارج مطرود و مردود ہے۔ (فتاوی مرکزی دارالعلوم حزب الاحناف لاہور ص 85 مطبوعہ جہلم)

ان حوالہ جات سے ثابت ہوا کہ شاتم رسول بلا شک وشبہ کافر ہے' اس پر قرآن و احادیث کے احکام دلالت کرتے ہیں اسی پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے زمانے سے آج تک اجماع ہے اور اس اجماع کا انکار ابن تیمیہ جیسا گستاخ بھی نہ کر سکا۔ مگر چودھویں صدی کے بظاہر اہل سنت کہلانے والے پیر کرم شاہ صاحب بھیروی نے یہ کارنامہ بھی سرانجام دے ڈالا اور طلاق ثلاثہ والے معاملے میں ابن تیمیہ کی حمایت کر کے اور گستاخ رسول کو کافر نہ کہہ کر اجماع امت کے اعلانیہ انکاری ہوئے۔ حافظ احمد بخش اور دیگر ہم نواوں سے ہم پوچھنا چاہتے ہیں کہ کیا اب گستاخ رسول کو کافر کہنے کا نہیں تو کیا مسلمان کہنے کا دور آ گیا ہے؟ کیونکہ باتفاق علماء اہل سنت و جماعت ایمان و کفر کے مابین کوئی درجہ نہیں ایک شخص یا تو مسلمان ہوگا یا کافر۔ اب بھیرے والوں کے نزدیک گستاخ رسول کافر نہیں تو لامحالہ مسلمان ہی ہوگا اور یہ بجائے خود ایک صریح کفر ہے۔ کہ کافر کو کافر نہ جاننا کفر ہے۔

حافظ احمد بخش نے جو جملہ تبدیل کیا وہ بھی قابل غور ہے لکھتے ہیں۔

”آپ نے فرمایا: کسی کو گستاخ رسول یا کافر کہہ کر اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے کا دور گزر گیا“ (ماہنامہ ضیائے حرم نومبر 2004ء)

اردو لغت میں جب عہدہ برآ ہونے کا مطلب دیکھا تو یہ ملا۔

عہدہ برآ: ذمہ داری سے سبکدوش ہونے والا۔ قرض ادا کرنے والا۔

(اردو لغت متوسط از وارث سرہندی)

اس معنی کے مطابق اس جملے کا مطلب ہوا کہ "کسی گستاخ رسول کو کافر کہہ کر اپنی ذمہ داری سے سبکدوشی کا دور گزر گیا"

قارئین اندازہ فرمائیں کہ کیا یہ جمیع اہل اسلام کی توہین نہیں کیونکہ گستاخ رسول کو کافر کہنا شرعی ذمہ داری ہے۔ کیا بھیرے والوں کے نزدیک تمام علماء اسلام جو گستاخ رسول کو کافر کہتے ہیں اپنی ذمہ داریوں سے سبکدوشی اختیار کرتے رہے اور اگر کسی نے ذمہ داری ادا کی تو وہ پیر کرم شاہ صاحب کی ذات تھی (العیاذ باللہ تعالیٰ) کیا یہ اجماع امت کے خلاف اعلان بغاوت نہیں؟

## کیا دیوبندی اہل سنت ہیں؟

پیر کرم شاہ صاحب کا ایک اور کارنامہ یہ ہے کہ انہوں نے دیوبندی فرقے کو باوجود اس کے باطل وغلط نظریات کے اہل سنت و جماعت میں شامل کیا۔ حالانکہ اکابرین اہل سنت کے نزدیک دیوبندی فرقے کا اپنے باطل وغلط نظریات کی بنا پر اہل سنت و جماعت سے ہرگز ہرگز کوئی تعلق نہیں مگر پیر صاحب نہ صرف اس فرقے کو اہل سنت کہتے ہیں بلکہ اہل سنت کے ساتھ اس فرقے کے اختلاف کو فروعی گردانتے ہیں۔ پیر صاحب کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

"اس باہمی وداخلی انتشار کا سب سے المناک پہلو اہل سنت و جماعت کا آپس میں اختلاف ہے جس نے انہیں دو گروہوں میں بانٹ دیا ہے۔ دین کے اصولی مسائل میں دونوں متفق ہیں اللہ تعالیٰ کی توحید ذاتی وصفاتی حضور ﷺ کی رسالت وختم نبوت، قرآن کریم، قیامت اور دیگر ضروریات دین میں کلی موافقت ہے۔ لیکن بسا اوقات طرز تحریر میں بے احتیاطی اور انداز تقریر میں بے اعتدالی کے باعث غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور باہمی سوئے ظن ان غلط

فہیوں کو ایک بھیانک شکل دے دیتا ہے اگر تقریر و تحریر میں احتیاط و اعتدال کا مسلک اختیار کیا جائے اور اس بدظنی کا قلع قمع کر دیا جائے تو اکثر و بیشتر مسائل میں اختلاف ختم ہو جائے اور اگر چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی جائے تو اس کی نوعیت ایسی نہیں ہوگی کہ دونوں فریق عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی کیے آستینیں چڑھائے لٹھ لئے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں۔" (تفسیر ضیاء القرآن' ج: اول' ص: 11 طبع 1995ء)

تفسیر ضیاء القرآن کی اس مقدمے کی عبارت سے متعلق مولانا عبدالحکیم شرف قادری، مولانا پروفیسر محمد مشتاق نقشبندی اور مولانا جاوید اقبال نوری خطیب جامع مسجد مدنی شاہ عالم مارکیٹ لاہور نے ایک واقعہ سنایا جو ہدیہ قارئین ہے۔

تفسیر ضیاء القرآن حضرت مفتی اعظم پاکستان حضرت ابوالبرکات سید احمد قادری رضوی اشرفی علیہ الرحمۃ کے پاس اس غرض سے لائی گئی کہ حضور مفتی اعظم پاکستان رضی اللہ عنہ اس پر تقریظ لکھیں مگر جب آپ نے مقدمہ والی یہ عبارت ملاحظہ فرمائی تو نہایت غصے کے عالم میں فرمایا۔ ارے میں کیسے کہہ دوں کہ سیدی اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد دین ملت رضی اللہ عنہ کی عمر تکفیر میں برباد گئی۔ ارے میں کیسے کہہ دوں کہ امام المحدثین سید دیدار علی شاہ رضی اللہ عنہ کی عمر تکفیر میں برباد گئی اور میں کیسے کہہ دوں کہ میری اپنی عمر تکفیر میں برباد گئی۔

نوٹ: یہ تینوں بزرگ الحمد للہ بقید حیات ہیں ان سے اس واقعہ کی تصدیق کی جا سکتی ہے۔ (ہارون)

مذکورہ بالا عبارت مسلک اہل سنت کیلئے زہر قاتل کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس عبارت میں (1) دیوبندیوں کو اہل سنت میں شمار کیا گیا۔ (2) اہل سنت اور دیوبندی فرقے کو اصولی مسائل (ضروریات دین) میں متفق بتایا گیا۔ (3) نیز ضروریات دین میں کلی موافقت بتائی گئی۔ (4) باہمی سوءظن کہہ کر دیوبندیوں کے ساتھ ساتھ اکابر علماء اہل سنت پر زبان طعن دراز کی گئی۔ (5) گستاخ رسول کی تکفیر کرنے کو عمر کا ضیاع قرار دیا۔

قارئین کرام! اہل سنت وجماعت کا دیوبندی ٹولے سے اختلاف اصولی ہے۔ مثلاً توحید باری تعالیٰ کو ہی لیں تو یہ لوگ نہ صرف امکان کذب بلکہ وقوع کذب کے قائل ہیں۔ مولوی محمود الحسن دیوبندی اپنی کتاب ''الجہد المقل'' میں جمیع افعال قبیحہ کا صدور ذات باری تعالیٰ جل شانہ سے ممکن مانتا ہے۔ مولوی قاسم نانوتوی نے خاتم النبیین کے متواتر اجماعی قطعی معنیٰ آخر النبیین کا انکار کیا۔ مولوی اشرف علی تھانوی نے علم رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو چوپایوں اور حیوانات کے علم سے تشبیہ دی۔ ان تمام ضروریات دین کا انکار کرنے کے باوجود بھیرے کے پیر کرم شاہ صاحب اہل سنت اور دیوبندیوں کے اختلافات کو فروعی اور ان کے مابین کلی موافقت بتا رہے ہیں (فیا للعجب)۔

جیسا کہ پہلے عرض کیا گیا کہ اہل سنت اور دیوبندیوں کے اختلافات فروعی نہیں بلکہ اصولی ہیں ملاحظہ فرمایئے حضور وقار الملت مفتی وقار الدین قادری رضوی رضی اللہ عنہ کا فتویٰ۔ فرماتے ہیں:

''دیوبندیوں سے ہمارے اختلافات اصولی ہیں اور وہ ایسے ہی ہیں جیسے قادیانی یا شیعہ وغیرہ سے ہیں۔ تفصیل کیلئے علماء حرمین کا فتویٰ ''حسام الحرمین'' دیکھئے''۔

(وقار الفتاویٰ ج اول، ص: 285 مطبوعہ کراچی)

انہی اصولی اختلافات کی بناپر جمیع علماء اہلسنت دیوبندیوں کی تکفیر کے قائل ہیں۔ چند فتاوی پچھلے صفحات پر گزر چکے، چند فتاوی یہاں ملاحظہ فرمائیں۔ حضرت اجمل العلماء مفتی سید محمد اجمل شاہ سنبھلی علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں:

''ان تھانوی، دیوبندی، مودودی کی تصنیفات میں اقوال کفری موجود ہیں جن پر علماء اسلام نے ان کے قائلین پر کافر ہونے کے فتوے صادر فرمائے تو جو شخص ان فتووں کو نہ مانے اور ان اقوال کفریہ پر اپنی رضا ظاہر کرے ان کی تائید کرے تو وہ بھی کافر ہو گیا''۔

(فتاوی اجملیہ، جلد اول، ص: ۲۲۱، مطبوعہ لاہور)

فتاویٰ فقیہ ملت میں ہے:

''وہابی دیوبندی بمطابق حسام الحرمین کافر و مرتد ہیں اور ان کے عقائد باطلہ پر مطلع ہو کر ان کے کافر اور لائق عذاب ہونے میں شک کرے وہ بھی ایسا ہی ہے۔ جیسا کہ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ والرضوان تحریر فرماتے ہیں کہ علمائے حرمین شریفین بالاتفاق فرماتے ہیں۔ من شک فی کفرہ و عذابہ فقد کفر (فتاویٰ رضویہ، ج سوم، ص:235)

اور شخص مذکور جبکہ وہابیوں، دیوبندیوں کے باطل عقائد پر مطلع ہے پھر بھی سنیوں، دیوبندیوں دونوں کو ٹھیک کہتا ہے اور برابر جانتا ہے تو وہ در حقیقت مومن و کافر کو برابر سمجھتا ہے اور یہ کفر ہے۔ فتاویٰ عالمگیری جلد دوم ص: 257 میں ہے من اعتقد الایمان والکفر واحد فھو کافر کذافی الذخیرۃ''

لہٰذا شخص مذکور پر توبہ و تجدید ایمان و نکاح لازم ہے اگر وہ ایسا نہ کرے تو سارے مسلمان اس سے دور رہیں اور اس کو دور رکھیں.

حدیث شریف میں ایسے لوگوں کے بارے میں ہے۔ ایاکم و ایاھم لا یضلونکم و لا یفتنونکم یعنی تم ان سے دور رہو اور انہیں اپنے قریب نہ آنے دو کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کر دیں۔ کہیں وہ تمہیں فتنہ میں نہ ڈال دیں۔ (مسلم جلد اول، ص:10)

(فتاویٰ فقیہ ملت، ج اول، ص:44)

فتاویٰ نعیمیہ میں مفتی احمد یار خان نعیمی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

حضور علیہ السلام کی توہین کرنے والے یا توہین کرنے والوں کو ان کی توہین پر مطلع ہو کر مسلمان جاننے والے دیوبندی مرتد ہیں در مختار میں ہے والکافر سیب نبیا من الانبیاء الی ان قال و من شک فی عذابہ و کفرہ کفر (فتاویٰ نعیمیہ ص:85 فتویٰ نمبر 44 مطبوعہ لاہور)

قارئین کرام! اندازہ فرمائیں کہ کیا محض فروعی اختلافات کی بنا پر اتنے سخت فتوے

دیئے جاسکتے ہیں؟ تو ثابت ہوا کہ اہل سنت کا دیوبندی ٹولے سے اختلاف فروعی نہیں بلکہ اصولی ہے۔

حضور محدث اعظم مجدد مائۃ حاضرہ سیدی اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ ان دیوبندی مولویوں کے بارے میں فرماتے ہیں:

''بے شک وہ سب (تمام دیوبندی علماء) کفار ہیں اور جو ان کے اقوال پر مطلع ہو کر انہیں کافر نہ جانیں وہ بھی کافر ہے۔ علمائے کرام حرمین طیبین نے بالاتفاق ان کی نسبت فرمایا ہے۔ من شك في كفره و عذابه فقد كفر۔

''جو ان کے کفر و عذاب میں شک کرے وہ بھی کافر'' (فتاویٰ رضویہ جدید، ص: 283 ج:21 مطبوعہ لاہور)

حضرت محدث اعظم پاکستان علامہ سردار احمد چشتی قادری علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

سوال: دیوبندی اہلسنت ہیں یا نہیں؟

الجواب: اہلسنت کا عقیدہ یہ ہے کہ حضور خاتم النبیین ہیں۔ آپ کے بعد کوئی نبی پیدا نہیں ہو سکتا، دیوبندیوں کا عقیدہ ہے اب اگر کوئی نبی پیدا ہو جائے اور اس کو نبی فرض کر لیں تو اس سے ختم نبوت میں کوئی فرق نہیں آتا، ملاحظہ ہو بانی مدرسہ دیوبند قاسم نانوتوی کی کتاب تحذیر الناس بلکہ غیر مقلدوں دیوبندیوں کے امام اسماعیل دہلوی کے نزدیک تو ایک آن میں کروڑوں نبی حضرت محمد ﷺ کے برابر آسکتے ہیں۔ چنانچہ اسمٰعیل دہلوی نے اپنی کتاب تقویۃ الایمان کے ص 22 پر لکھا ہے، اس شہنشاہ (اللہ تعالیٰ) کی یہ شان ہے کہ اگر ایک آن میں ایک کلمہ کن سے چاہے تو کروڑوں نبی اور جن اور فرشتے جبرائیل اور محمد ﷺ کے برابر پیدا کر ڈالے۔

اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے لئے جھوٹ محال ہے، ممکن نہیں مگر

دیوبندیوں کا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے، ملاحظہ ہو دیوبندیوں کے پیشوا رشید احمد گنگوہی کی مصدقہ کتاب براہین قاطعہ ص 2، اور دیوبندیوں کی مایہ ناز کتاب سیف یمانی ص 82/83۔

اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ خدا کے لئے سفہ (بے وقوفی) محال ہے۔

دیوبندیوں کا عقیدہ ہے کہ خدا سفہ یعنی بیوقوفی کر سکتا ہے۔

اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ سرکار دو عالم نور مجسم کو ساری مخلوق سے زیادہ علم ہے، قرآن وحدیث سے ثابت ہے۔

دیوبندیوں کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں، اور شیطان کو ساری زمین کا علم ہے، شیطان کے لئے علم کا زیادہ ہونا قرآن وحدیث سے ثابت ہے، اور نبی ﷺ کے علم کا وسیع ہونا نہ قرآن سے ثابت ہے نہ حدیث سے معاذ اللہ، ملاحظہ ہو دیوبندیوں کی مستند کتاب براہین قاطعہ۔

اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ ہم سے بیشمار درجات افضل ہیں، اور حضور ﷺ کو ہم سے بیشمار فضیلتوں کے ساتھ امتیاز ہے۔

دیوبندیوں کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ میں اور ہم میں صرف اتنا امتیاز ہے کہ وہ احکام خداوندی سے واقف اور ہم غافل، دیوبندیوں اور غیر مقلدوں کے پیشوا اور امام اسمٰعیل دہلوی نے اپنی کتاب تقویۃ الایمان میں لکھا ہے انبیاء اولیاء کو جو اللہ نے سب سے بڑا بنایا ہے، سو ان میں بڑائی صرف یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی راہ بتاتے ہیں اور بُرے بھلے کاموں سے واقف ہیں، اس کتاب میں دوسری جگہ لکھا ہے اور نبی ﷺ کی نسبت کیا "اور سب لوگوں سے امتیاز یہی ہے کہ میں اللہ کے احکام سے واقف ہوں اور لوگ غافل"، دیکھئے، دیوبندیوں کا پیشوا اپنے اور نبی ﷺ کے درمیان صرف یہ فرق بیان کر رہا ہے، کہ نبی ﷺ احکام سے واقف

ہیں، اور دیوبندیوں کا پیشوا غافل، دیوبندی اور دیوبندیوں کا پیشوا جب احکام سے واقف ہو جائیں اور مولوی عالم بن جائیں تو دیوبندی عقیدے میں دیوبندی عالم اور نبی میں فرق ہی نہیں رہتا۔ معاذ اللہ۔

اہلسنت کا عقیدہ ہے حضور ﷺ کے روضہ مبارکہ کی حاضری کے لئے دور دراز سے قصد کر کے جانا شرعا جائز ہے، اور باعث فیوض و برکات ہے۔

دیوبندی عقیدے میں دور دراز سے روضہ مبارکہ کی حاضری کا قصد کر کے جانا شرک ہے، دیوبندیوں اور غیر مقلدوں کے امام اسمٰعیل نے اپنی کتاب تقویۃ الایمان میں لکھا ہے، یا ایسے مکانوں میں (پیر و پیغمبر کی قبر کو یا کسی کے مکان کو یا کسی کے تبرک کو) دور دور سے قصد کر کے جاوے تو ہر طرح شرک ثابت ہے، تقویۃ الایمان میں اس کو شرک لکھا گیا ہے۔ اور دیوبندیوں کی دوسری کتابوں میں زیارت کو جائز و موکد لکھا ہے، تو یہ سنیوں کو دھوکہ دینے کے لئے لکھا ہے، یہ ان کی دورنگی چال ہے شرک بھی کہتے ہیں، اور اس کام کو جائز بھی کہتے ہیں۔

اہلسنت کا عقیدہ ہے اور اہلسنت کے نزدیک ماہ محرم یا اس کے علاوہ اور مہینوں میں حضرات حسنین کریمین طیبین ؓ کی شہادت کا جائز و صحیح بیان کرنا بلاشبہ جائز ہے۔

دیوبندیوں کا عقیدہ ہے کہ محرم میں اہل بیت اطہار کی شہادت صحیح روایات سے بھی بیان کرنا حرام ہے۔

اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ محرم میں سبیلیں لگانا شربت پلانا جائز ہے۔

دیوبندیوں کا عقیدہ ہے کہ محرم میں مسلمانوں کو سبیلیں لگانا، سبیلوں سے پانی شربت دودھ پینا، پلانا حرام ہے، مگر دیوبندیوں کے نزدیک ہندوؤں کی سبیل جبکہ ہندوؤں نے سودی روپیہ صرف کر کے لگائی ہو تو دیوبندیوں کا ایسی سبیل سے پانی پینا جائز ہے، دیوبندیوں کے نزدیک فاتحہ کا کھانا، کھانا حرام ہے، مگر ہندوؤں مشرکوں کے تہوار ہولی

دیوالی کی پوریاں کھانا جائز ہے، دیکھو فتاوی رشیدیہ۔

اہلسنت کا یہ عقیدہ ہے کہ حضورﷺ کے وصف کمال علم شریف کو بچوں پاگلوں کے علم سے تشبیہ دینا ناجائز ہے۔

دیوبندیوں کے عقیدہ میں حضورﷺ کے علم شریف کو بچوں پاگلوں جانوروں چوپاؤں کے علم سے تشبیہ دینا جائز ہے، جیسا کہ نام کی حفظ الایمان میں ہے۔

دیوبندیوں کے دو چار نہیں بلکہ کثرت سے فاسد عقیدے ہیں، جو سراسر اہلسنت کے عقیدوں کے خلاف ہیں۔ جس کو اس کے متعلق تفصیل درکار ہو وہ امام اہلسنت مجدد دین وملت اعلحضرت عظیم البرکت شاہ عبدالمصطفی احمد رضا خان صاحب قدس سرہ کے رسالہ جلیلہ الکوکبۃ الشہابیہ فی کفریات ابی الوہابیہ اور رسالہ نافع الاستمداد مع تکملہ اور کتاب مستطاب حسام الحرمین وغیرہ کتب نافعہ ورسائل جلیلہ کا مطالعہ کرے، اور دیگر علمائے اہلسنت کی کتب ردتقویۃ الایمان وغیرہ کا مطالعہ کرے، دیوبندیوں کے عقیدے کے متعلق کچھ اشتہار بھی شائع ہوئے ہیں، جن میں دو اشتہار دیوبندیوں کے علم عرفان کی کہانی، دیوبندیوں وہابیوں کا ختم نبوت سے انکار، دونوں اشتہار خصوصاً قابل مطالعہ ہیں۔

دشمنانِ دین تو دنیا میں بہت ہیں۔ جیسے قادیانی اور لاہوری مرزائی، شیعہ رافضی، خاکسار نیچری وغیرہ وغیرہ مگران سب کے لحاظ سے زیادہ خطرناک دیوبندی ہیں کیونکہ مرزائی قادیانی کے مکرو فریب وبے دینی سے اسلامی دشمنی سے مسلمان واقف ہیں۔ شیعہ رافضی سے بھی امتیاز حاصل ہے۔ نیچری خاکساری سے بھی حفاظت ہو جاتی ہے، مگر دیوبندی سے اہلسنت کو امتیاز بظاہر مشکل ہو گیا ہے، کیونکہ دیوبندی کے اگرچہ خراب عقیدے ہیں مگر دیوبندی اپنے آپ کو سنی حنفی ظاہر کرتا ہے، اور عام مسلمان اس کے مکروفریب کے جال میں پھنس جاتے ہیں، اور پھر اس کے پیچھے نمازیں پڑھنا شروع کر دیتے ہیں۔ اہلسنت کے خلاف دوسرے گروہ اپنے آپ کو سنی

حنفی ظاہر کر کے گمراہ نہیں کرتے اس لئے لوگ ان کے مکروفریب کے جال سے بچ جاتے ہیں۔اور ان کے پیچھے نمازیں نہیں پڑھتے، دیوبندیوں سے بظاہر بچنا مشکل ہو گیا ہے، اس لئے کہ یہ اپنے فاسد عقیدوں کو ظاہر نہیں کرتے، بلکہ چھپاتے ہیں، اگر یہ اپنے فاسد عقیدوں کو ظاہر کر دیں تو عوام ان کے مکروفریب کے جال سے محفوظ رہیں، واللہ تعالیٰ ورسولہ الاعلیٰ اعلم۔

(فتاوی محدث اعظم پاکستان، ص: ۱۶۰ تا ۱۶۵، مطبوعہ فیصل آباد)

معلوم ہوا کہ پیر کرم شاہ صاحب بھیروی کے نزدیک رسول کریم علیہ الصلوۃ و السلام کے علم کو چوپایوں، جانوروں جیسا بتلانا، خاتم النبیین کا معنی آخری نبی عوام کا خیال بتلانا، رسول کریم علیہ الصلوۃ والسلام کو طاغوت کہنا جائز سمجھنا، اللہ تعالیٰ کو تمام افعال قبیحہ پر قادر ماننا، اللہ تعالیٰ کے کذب کا قائل ہونا، رسول کریم علیہ الصلوۃ والسلام سے زیادہ ابلیس لعین کو اعلم کہنا، سرور انبیاء علیہ الصلوۃ والسلام کے میلاد شریف کو جنم کنہیا کے دن کی طرح قرار دینا وغیرہ خرافات صرف اور صرف فروعی اختلافات ہیں (العیاذ باللہ) اگر یہ اختلافات فروعی ہیں تو نہ جانے اصولی و بنیادی اختلاف کس بلا کا نام ہوگا۔

## اللہ تعالیٰ عزوجل ہر عیب سے پاک ہے

قارئین کرام! آپ نے اندازہ فرمالیا ہوگا کہ مقدمہ تفسیر ضیاء القرآن کی یہ عبارت علماء اہل سنت کے نزدیک کس قدر خطرناک ہے۔ اسی طرح پیر کرم شاہ صاحب نے مزید ظلم کا ارتکاب کیا اور وہ ظلم ہے اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف (مذاق مذاق میں ظلم کرنے والا) قرار دینا۔ تفسیر ضیاء القرآن میں آیت ''یسئلونك عن الاهلة '' سورۂ بقرہ آیت کے تحت یوں رقم طراز ہیں:

''قدرت کی کرشمہ سازی ملاحظہ ہو۔ ایک طرف مظاہر فطرت کو اتنا حسین بنا دیا کہ

دل بے ساختہ ان کی طرف کھنچے چلے جاتے ہیں۔ دوسری طرف ان میں اتنا غموض رکھ دیا کہ لاکھ سر پٹخئے ان کی دل کشی اور حسن کا راز معلوم نہیں ہوتا اور اس پر ستم ظریفی یہ فرمائی کہ کھوج لگانے کی تڑپ اور سراغرسانی کی بے تابیاں مضمر کردیں"۔

(تفسیر ضیاء القرآن، ج اول، ص: 130 طبع 1995ء)

اس عبارت میں پیر کرم شاہ صاحب نے اللہ تعالیٰ کیلئے لفظ ستم ظریفی استعمال کیا ہے۔ لغت میں اس لفظ کا معنی تلاش کیا گیا تو یہ ملا:

ستم ظریف: ہنسی ہنسی میں ستانے والا، ہنس ہنس کر ظلم توڑنے والا ایسا ظریف جس کی باتوں یا حرکتوں میں شرارت بھی شامل ہو۔ ظلم میں ہنسی کا پہلو رکھنے والا

ستم ظریفی: مذاق مذاق میں ظلم کرنا، ظلم میں مذاق کا پہلو رکھنا۔

(فیروز اللغات، ص: ۷۷۹، جامع اُردو)

ان معانی کی روشنی میں پتا چلا کہ پیر کرم شاہ صاحب کے نزدیک اللہ تعالیٰ نے ظلم کیا (معاذ اللہ) حالانکہ اللہ تعالیٰ ہر قسم کے عیب، نقص، جھوٹ سے پاک ہے کہ خود فرماتا ہے۔

وما انا بظلام للعبید "میں بندوں کے حق میں ستم گر نہیں"۔

اگر اللہ تعالیٰ جل شانہ کو ظلم پر قادر مان لیا جائے معاذ اللہ تو شرک لازم آئے گا۔ کیسے؟ آیئے امام اہل سنت مجدد ملتہ حاضرہ الشاہ احمد رضا خان قادری رضی اللہ عنہ کی زبانی پڑھئے۔ تحریر فرماتے ہیں:

"اتنا سمجھ لیجئے کہ ظلم کہتے ہیں ملک غیر میں تصرف بیجا کو۔ جب باری سبحانہ وتعالیٰ کو اس پر قادر مانیں گے تو پہلے بعض اشیاء کو اس کی ملک سے خارج اور غیر کی ملک مستقل مان لیجئے۔ مسلمانوں کو تو بزور زبان زور و بہتان مشرک کہتے ہو خود سچے پکے کافر مشرک بن جایئے۔ قال تعالیٰ للہ ما فی السمٰوات و ما فی الارض اللہ ہی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور

جو کچھ زمین میں وقال تعالیٰ قل لمن ما فی السمٰوات و الارض قل للّٰہ تو فرما کس کا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے تو فرما اللہ کا ہے وقال تعالیٰ ام لهم شرك فی السمٰوات و الارض کیا ان کا ساجھا ہے آسمانوں اور زمین میں + ولہٰذا اہل سنت و جماعت کا اجماع قطعی قائم کہ باری جل مجدہ سے ظلم ممکن ہی نہیں۔ شرح فقہ اکبر میں ہے لا یوصف اللّٰہ تعالیٰ بالقدرة علی الظلم لان المحال لا یدخل تحت القدرة و عند المعتزلة انه یقدر و لا یفعل باری تعالیٰ کو ظلم پر قادر نہ کہا جائے گا کہ محال زیر قدرت نہیں آتا معتزلہ کے نزدیک قادر ہے اور کرتا نہیں۔ بیضاوی و عمادی وغیرہما تفاسیر میں ہے الظلم یستحیل صدوره عنه تعالیٰ اه ملخصاً اللہ تعالیٰ سے ظلم محال ہے۔ تفسیر کبیر میں ہے الذی یدل علی ان الظلم محال من اللّٰہ تعالیٰ ان الظلم عبارة عن التصرف فی ملك الغیر و الحق سبحانه لا یتصرف الافی ملك نفسه فیمتنع کونه ظالما و ایضا الظالم لا یکون الٰها و الشئ لا یصح الا اذا کانت لوازمه صحیحة فلو صح منه الظلم مکان زوال الٰهیة صحیحا و ذالك محال اه ملخصاً ظلم الٰہی محال ہونے کی دلیل یہ ہے کہ ظلم ملک غیر میں تصرف سے ہوتا ہے اور حق تعالیٰ جو تصرف کرے اپنی ہی ملک میں کرتا ہے تو اس کا ظالم ہونا محال اور نیز ظالم خدا نہیں ہوتا اور شئے جبھی ممکن ہوتی ہے کہ اس کے سب لوازم ذاتیہ ممکن ہوں۔ تو اگر ظلم الٰہی ممکن ہو تو لازم ظلم یعنی زوال الوہیت بھی ممکن ہو یہ محال ہے۔

اسی میں زیر قولہ تعالےٰ ونضع الموازین القسط لیوم القیٰمة الایہ لکھتے ہیں الظالم سفیه خارج عن الالهیة فلو صح منه الظلم لصح خروجه عن الالهیة ۔ ''ظالم بیوقوف ہے خدائی سے خارج، تو اگر خدا سے ظلم ممکن ہو تو اس کا خدائی سے نکل جانا ممکن ہو''

(سبحان السبوح از اعلیٰ حضرت بریلوی، ص 74-72: مطبوعہ لاہور)

پتا چلا کہ رب کائنات کی طرف ظلم کی نسبت کرنا کفر صریح اور منجر الی الشرک ہے۔

# فاش غلطیاں

پیر کرم شاہ صاحب بھیروی نے ان غلط نظریات کے علاوہ اور بھی بہت سی فاش اور صریح غلطیاں کی ہیں جنکا ہم اجمالی سا تذکرہ ذیل میں کر رہے ہیں کیونکہ یہ مقام تفصیل کا متحمل نہیں ہو سکتا۔

1: تفسیر ضیاء القرآن جلد اول پر مولوی محمود الحسن دیو بندی (جو اللہ تعالی جل شانہ کی شان میں گستاخی کا مرتکب ہے دیکھیں "الجہد المقل") کو شیخ الہند قرار دیا۔

2: تفسیر ضیاء القرآن جلد اول میں مولوی قاسم نانوتوی (جو منکر ختم نبوت اور علمائے پاک و ہند و علمائے حرمین طیبین کے مطابق کافر و مرتد ہے) کو پاکان امت (امت کے پاک لوگوں) میں شمار کیا ہے۔

3: تفسیر ضیاء القرآن ج: اول آیہ کریمہ ولما یعلم اللہ الذین جھدوا منکم و یعلم الصابرین (سورۃ بقرۃ ۱۴۲) کا ترجمہ یوں کیا ہے:

"حالانکہ ابھی دیکھا ہی نہیں اللہ نے ان لوگوں کو جنھوں نے جہاد کیا تم میں سے اور دیکھا ہی نہیں (آزمائش میں) صبر کرنے والوں کو"

اسی آیہ کریمہ کا ترجمہ مودودی نے یوں کیا ہے:

"حالانکہ ابھی اللہ نے یہ تو دیکھا نہیں کہ تم میں کون وہ لوگ ہیں جو اسکی راہ میں جانیں لڑانے والے اور اسکی خاطر صبر کرنے والے ہیں"

تقریباً دونوں تراجم ایک جیسے ہیں دونوں کہتے ہیں کہ ابھی اللہ نے نہیں دیکھا۔

4: تفسیر ضیاء القرآن ج: پنجم زیر آیہ کریمہ اِنَّ ربك لبالمرصاد (پ: ۳۰) کا ترجمہ یوں کیا ہے: "بے شک آپ کا رب (سرکشوں اور مفسدوں کی) تاک میں ہے"

عبد الماجد دریا آبادی دیو بندی نے اس آیت کا ترجمہ یوں کیا: "بے شک آپکا

پروردگار تاک میں ہے'' (بحوالہ تسکین الجنان)

ان وہابیانہ ترجموں پر مولانا عبدالرزاق بھترالوی اپنی تصنیف ''تسکین الجنان فی محاسن کنزالایمان'' 315/316 پر یوں تبصرہ کرتے ہیں:

''اس جگہ عام مترجمین نے یہ ترجمہ کیا ہے رب گھات میں ہے حالانکہ یہ اللہ کی شان کے لائق نہیں اسلئے کہ کسی کی گھات میں ہونے کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ وہ دوسرے سے نظر بچا کر چھپ کر بیٹھا ہوا ہے اور چھپ کر دوسرے پر حملہ کرنا چاہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا چھپ کر بیٹھنا گھات میں دوسرے پر حملہ کرنا یا سزا دینا یہ اسکی شان سے کوسوں دور ہے، وہ بیٹھنے اور چھپنے سے پاک ہے۔ اسی وجہ سے اعلیٰ حضرت کا ترجمہ شان الوہیت کے عین مطابق ہے آپ چونکہ زبانی کلامی توحیدی ہونے کے دعویدار نہیں تھے کہ شان الوہیت بھی سمجھ میں نہ آئے بلکہ حقیقۃً توحید و رسالت کے مراتب کا پاس کرنے والے تھے اسی وجہ سے آپکا ترجمہ کہیں بھی اللہ تعالیٰ کی شان کے خلاف نہیں۔ تفاسیر کی تائید بھی اعلیٰ حضرت کے ترجمہ کو حاصل ہے۔ جلالین میں ہے یرصد اعمال العباد فل یفوته منهاشئی لیحاز یهم علیها۔ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے اعمال کو نگاہ میں رکھتا ہے اس سے کچھ بھی مخفی نہیں وہ انکو انکے اعمال کی جزا دیگا۔ روح المعانی میں ہے۔ و فی الکلام استعارة تمثیلیه شبه کو نه تعالیٰ حافظاالاعمال العصاة۔ یہ کلام استعارہ تمثیلیہ کے طور پر ہے مقصد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ گناہ گاروں کو عذاب دیگا کیونکہ وہ انکے اعمال کو نظر میں رکھتا ہے۔ (تسکین الجنان فی محاسن کنزالایمان)

مذکورہ تبصرہ سے پتا چلا کہ پیر کرم شاہ صاحب نے جو ترجمہ کیا ہے وہ بارگاہ الوہیت کے منافی ہے صرف اور صرف اعلیٰ حضرت عظیم البرکت رضی اللہ عنہ کا ترجمہ قرآن کنزالایمان شریف ہی ایسا ترجمہ ہے جو تقدیس الوہیت اور شان رسالت کا پاسبان ہے۔ لہذا عوام اہلسنت کو اپنے عقیدے کی حفاظت کیلئے دیگر وھابی تراجم کی طرح پیر صاحب مذکورہ کے ترجمہ "جمال القرآن" و "تفسیر ضیاء القرآن" سے اجتناب از حد ضروری ہے۔

5۔ پیر کرم شاہ صاحب نے اپنی تفسیر ضیاء القرآن جلد اول آیہ کریمہ اِن اللہ علی کل شئی قدیر کے تحت تفسیر کرتے ہوئے بتوں کو بھی اختیارات والا تسلیم کیا ہے۔ ملاحظہ ہو تحریر کرتے ہیں: ''اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے ہندی مصری اور یونانی دیوتاؤں کی طرح اسکے اختیارات محدود نہیں''

''گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گزر گیا'' والے ملفوظ کے ذریعے ایک انوکھا اجتہاد کیا گیا اور وھابیہ کو بھی مات کر دیا گیا اور مذکورہ عبارت میں تو رہی سہی کسر بھی نکال دی گئی اور اس طرح ضیاء القرآن پہلی تفسیر ہے جس میں بتوں کے بھی اختیارات تسلیم کئے گئے ہیں۔ اس پر ہم صرف اتنا تبصرہ کرنا چاہتے ہیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

بہر حال پیر صاحب کی تفسیر اس قسم کی اغلاط سے پُر ہے1۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ کوئی فاضل سنّی عالم دین اس موضوع پر مستقل کام کرے تا کہ عوام اھلسنت کے عقیدے کی حفاظت ہو سکے۔

6: پیر صاحب کی دیوبندیت، وھابیت و مودودیت نوازی کا اس سے بڑھ کر اور کیا ثبوت ہو سکتا ہے کہ پیر صاحب ان تمام گمراہ فرقوں کے گروہوں کو بطور حوالہ (اپنی بات میں وزن پیدا کرنے کے لیے) اپنی تفسیر میں لائے۔

تفسیر ماجدی کا حوالہ (ضیاء القرآن ج: اول، ص :61) تفہیم القرآن کے حوالے (ضیاء القرآن ج: اول، ص: 153,393) بیان القرآن کے حوالے (ضیاء القرآن ج: اول، ص: 386,393) پیر صاحب کی اسی وھابی دیوبندی نوازی کی روش کے بارے میں رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ''تفسیر ضیاء القرآن، اُونچی دُکان پھیکا پکوان'' کے عنوان سے رقم طراز ہے:

بیوفا سمجھیں تمہیں ''اہل حرم'' اس سے بچو

---

1 یہی بات ایک مجلس میں مفتی غلام سرور قادری سابق صوبائی وزیر اوقاف پنجاب نے کہی کہ پیر صاحب کی تفسیر میں اتنی غلطیاں ہیں کہ اگر انکو بیان کیا جائے تو ایک الگ تفسیر لکھنی پڑ جائے۔ (حارون)

''ڈیرے والے'' کج ادا کہہ دیں یہ بدنامی بھلی

مسلکِ اعلیحضرت کے خلاف ضیاء القرآن کی عبارات اہل سنت کیلئے حجت نہیں۔

مولانا پیر محمد کرم شاہ صاحب علوم قدیمہ جدیدہ کے فاضل بڑے پڑھے لکھے شخص ہیں اور اس سے زیادہ خوشی اس بات کی ہے کہ اعلیحضرت مجدد دین وملت مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی کے نہایت مداح اور آپ کے خلیفہ معتمد حضرت صدرالافاضل مولانا نعیم الدین صاحب مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے شاگردِ رشید ہیں اور اہل سنت کے معمولات وخانقاہی روایات کو پوری وضعداری کے ساتھ نبھا رہے ہیں۔ لیکن شاید زیادہ علم کا زعم ہے یا انگریزی تعلیم وجامع ''ازہر'' کے آزاد ماحول کا کرشمہ ہے کہ پیر صاحب پر آزد خیالی، صلح کلی اور مسلکی دورنگی کا بھی کافی حد تک اثر ہے۔ چنانچہ پیر صاحب کے ماہنامہ ''ضیائے حرم'' میں جو رطب ویابس شائع ہوتا رہتا ہے اسے پڑھنے والے حضرات پیر صاحب کی اس روش سے بخوبی واقف ہیں اور ماہنامہ ''رضائے مصطفٰے'' متعدد مرتبہ اس چیز کی نشاندہی کر چکا ہے۔ پھر لطف کی بات یہ ہے کہ شاید اسی ''علمی زعم'' کا یہ اثر ہے کہ اگر کوئی شخص پیر صاحب کے متعلق اپنی کسی الجھن کے حل کے لئے ان کی طرف رجوع کرے تو پیر صاحب یا تو جوابی مکتوب تک کا جواب نہیں دیتے اور یا پھر بالکل بے مقصد روکھے پھیکے ادھورے جواب پر ٹرخانے اور سائل کو خاموش کرنے کی کوشش فرماتے ہیں۔

یہی معاملہ چونکہ ہمیں بھی پیش آچکا ہے اس لئے ہم پیر صاحب سے براہ راست رابطہ کی بجائے ''رضائے مصطفٰے'' میں آج ذرا کھل کر اظہار خیال کی اجازت چاہتے ہیں۔

ذرا ٹھہریئے! عنوان کے مطابق اگرچہ اس وقت ضیاء القرآن کے متعلق گفتگو مقصود ہے۔ مگر چونکہ ضیائے حرم کا ذکر بھی آ گیا ہے۔ اس لئے ماہ مئی کے ضیائے حرم کے دو تازہ نمونے دیکھتے چلئے۔

☆ ضیائے حرم نے ص 41 پر ''دینی مدارس اور ان کا نصاب تعلیم'' کے عنوان سے

ایک مضمون شائع کیا ہے جس میں دینی مدارس کے منتظمین کو مشورہ دیا گیا ہے کہ "ہر اقامتی بلاک میں ایک کمرہ عمومی نشست گاہ کے طور پر بھی استعمال ہونا چاہئے۔..........اس کمرہ میں ایک ریڈیو ایک ٹیلی ویژن الخ

اللہ اکبر۔ دینی مدارس میں ریڈیو ٹی وی کا خصوصی اہتمام

ع ناطقہ سر بگریباں ہے اسے کیا کہیے۔

اصل مسئلہ تو یہ ہے کہ طلباء کی تعلیم کے ساتھ ان میں باعمل بننے کی ذمہ داری کا احساس پنجگانہ نماز باجماعت کا اہتمام، معازف و مزامیر کی بجائے ذکر وفکر اور تبلیغ کی لگن، شریعت وسنت اور سلف صالحین کی اتباع کا جذبہ ونمونہ ہو اور دوسری طرف ریڈیو۔ ٹی وی جو قوم کا دردِ سر بن چکا ہے اس کی مکمل تطہیر ونگہداشت ہو لیکن ضیاء حرم کا ان حقائق کے برعکس یہ مشورہ ہے کہ مدارس کے ماحول میں جو تھوڑا بہت تغافل ہے ریڈیو اور ٹی وی کے ذریعے طلباء کے اخلاق وکردار کا حلیہ بگاڑ دیا جائے۔

## گنبد خضریٰ:

ہفت روزہ "افق" کراچی نے گنبد خضریٰ کے متعلق سعودی عرب کے اخبار الدعوۃ کا جو اقتباس دیا تھا اس کے خلاف موثر ومفصل احتجاج کی بجائے ضیائے حرم نے ص:11 پر اُلٹا خالد بزمی کا مضمون شائع کر دیا ہے جس میں انہوں نے الدعوۃ کو زیر بحث لانے کی بجائے سعودی حکام کی مدح سرائی کے بعد لکھا ہے کہ "یہ افق کی خبر" ایک خاص مسلک کی شرارت کا نتیجہ ہو سکتی ہے۔........... یہ بات پاکستان کے کسی شرانگیز ذہن کی اختراع بلکہ افتراء ہے۔

اللہ اکبر۔ گنبد خضریٰ اور روضہ مطہرہ کے خلاف خبر وتجویز سعودی عرب کے اخبار الدعوۃ (ریاض) نے شائع کی ہے اور اس تجویز وخبر کا منبع سعودی عرب ہے۔ مگر بزمی صاحب

اسے ایک خاص مسلک کی شرارت قرار دیتے ہیں۔ کیا یہ غیر ذمہ داری کی انتہا نہیں؟ کیا پیر صاحب نے یہ مضمون شائع کر کے الدعوۃ کی شرانگیز تجویز کے خلاف سوادِ اعظم کے احتجاج کو زک پہنچانے کی کوشش نہیں کی؟ اتنے بڑے اہم مسئلہ کے متعلق اتنے بڑے احتجاج کے جواب میں سعودی عرب پاکستان کے اعلیٰ حلقوں کی طرف سے وضاحت کی ضرورت ہے یا خالد بزمی کا بے خبری پر مبنی بیان کافی ہے؟ اسی طرح سیکرٹری امور مذہبیہ کا مکتوب بھی ان کی ذاتی معلومات پر مبنی ہے اور اتنے بڑے مسئلہ کے لئے ایسے حضرات کی وضاحت ہرگز قابل اطمینان نہیں؟

اب آیئے۔ تفسیر ''ضیاء القرآن'' کی طرف اخبارات ورسائل میں پیر صاحب کی تفسیر ''ضیاء القرآن'' کا اشتہار اہلسنت کے لئے بڑی مسرت ودلچسپی کا باعث تھا کہ ایک سنی بریلوی عالم کے قلم سے ایک نئی تفسیر منظر عام پر آئی ہے جس میں یقیناً احقاق حق اور ابطال باطل کا نظارہ ہوگا۔ وہ مسلکِ اہلسنت کی ممد ومعاون ہوگی اور اس میں فرق باطلہ کے مقابلہ میں اہلسنت کی حقانیت وصداقت کا مظاہرہ ہوگا مگر جنہوں نے اس تفسیر کا بغور مطالعہ کیا۔ انہیں اپنے تاثرات وحُسنِ ظن کے برعکس بڑی حیرت وافسوس سے دوچار ہونا پڑا اور بمصداق ''اونچی دکان پھیکا پکوان'' بصد افسوس یہ کہنا پڑا کہ۔

بہت شور سنتے تھے پہلو میں دل کا
جو چیرا تو اک قطرۂ خون نہ نکلا

پیر صاحب نے دانستہ یا نادانستہ حامیانِ مذہب اہل سنت ومسلکِ اعلحضرت کو مغالطہ دیا ہے۔ بلکہ اپنے ظاہری تعارف کے برعکس ان سے سخت زیادتی ہے اور شہد میں زہر کی ملاوٹ کر کے ''ضیاء القرآن'' کی عظیم کاوش کو داغدار وناقابل اعتبار بنادیا ہے اور آزاد خیال صلح کلی دورنگی کا یہی نتیجہ ہوتا ہے۔ فیا اسفاہ۔

اہلسنت کا عمومی وظاہری تاثر یہ تھا کہ پیر صاحب ایک قابل فخر سنی بریلوی عالم ہیں۔

اعلحضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے عقیدت مند اور آپ کے خلیفہ معتمد حضرت صدرالافاضل علیہ الرحمۃ کے تلمیذ ارجمند ہیں۔ اہل سنت کو بھولے سے بھی یہ خیال نہیں تھا کہ پیر صاحب کا دیوبندی، مودودی، وہابی مکتب فکر سے بھی کوئی تعلق خاطر ہے۔ اور وہ مولوی مودودی، قاسم نانوتوی، اشرف علی تھانوی اور دیوبندی شیخ الہند مولوی محمود سے بھی متاثر ہیں اور انہیں بطور حجت وسند پیش کر سکتے ہیں لیکن جب ''ضیاء القران'' دیکھنے کا اتفاق ہوا تو یہ دیکھ کر حیرت کی انتہا نہ رہی کہ پیر صاحب کہیں ''مولانا مودودی کا نہایت لطیف نکتہ'' بیان کرتے اور ''تفہیم القرآن'' کے حوالے دیتے ہیں ص 387 وہی مودودی جس نے سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو ''ان پڑھ چرواہے'' لکھا ہے علماء اہل سنت کو بریلوی طبقہ کے فتوے باز و کافر ساز مولوی کہا ہے۔ طلب حاجات کے لئے مزارات پر جانا قتل و زنا سے بھی بدتر قرار دیا ہے اور پیر صاحب کی خانقاہی روایات کو مشرکانہ پوجا پاٹ سے تعبیر کیا ہے کہیں ''مولانا اشرف علی تھانوی اور بیان القران کا حوالہ دیتے ہیں۔ صفحہ: 386۔ وہی تھانوی جس نے رسول اللہ ﷺ کے علم غیب شریف کو ہر صبی و مجنون اور جمیع حیوانات و بہائم کے علم سے تشبیہ دینے کی گستاخی کی ہے۔ والعیاذ باللہ۔

کہیں ''بانی درالعلوم دیوبند مولوی محمد قاسم نانوتوی کا حوالہ دیا ہے اور اسے ''پاکان امت'' میں شمار کیا ہے'' صفحہ 25۔ وہی نانوتوی جس نے لکھا ہے بسا اوقات امتی عمل میں نبی کے مساوی ہو جاتے بلکہ ان سے بڑھ جاتے ہیں اور جس نے ختم نبوت بمعنی آخری نبی کا انکار کیا ہے۔ والعیاذ باللہ۔

کہیں ''شیخ الہند محمود الحسن'' کے حاشیہ قرآن کا حوالہ ہے صفحہ 25۔ وہی دیوبندی شیخ الہند جس نے رشید احمد گنگوہی کا مرثیہ پڑھتے ہوئے اسے بانی اسلام کا ثانی'' کہا ہے۔ حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام سے بڑھ کر اس کی مسیحائی بیان کی ہے اور گنگوہی کے کالے غلاموں کو

''یوسف ثانی'' لکھا ہے۔ والعیاذ باللہ۔

کہیں شاہ اسمعیل صاحب دہلوی'' کا حوالہ ہے صفحہ 466۔ وہی اسمٰعیل دہلوی جس کی رسوائے زمانہ گستاخانہ کتاب ''تقویۃ الایمان'' نے دنیائے اسلام کو تڑپا دیا اور جس نے اپنی کتاب ''صراط مستقیم'' میں نہایت شقاوت قلبی سے رسول اللہ ﷺ کے خیال مبارک کو بیل اور گدھے کے استغراق سے بدرجہا بدتر بتایا۔ والعیاذ باللہ۔

کہیں عبدالماجد دریا آبادی کی تفسیر ماجدی کے حوالہ جات ہیں جو اشرف علی تھانوی کا مرید و غالی معتقد ہے۔ الغرض پیر صاحب نے اس قسم کی متنازعہ بلکہ شان رسالت و اہل سنت کی صریح مخالف ''شخصیات'' کے حوالہ جات کو بھی ضروری خیال کیا ہے۔ اور ''ضیاء القرآن'' کو جابجا ان کے اسماء سے ضیاء بخشی ہے۔ ستم بالائے ستم یہ ہے کہ مذکورہ اشخاص کی طرح حضرت صدر الافاضل علیہ الرحمۃ کے علاوہ اعلیٰحضرت علیہ الرحمۃ کے ترجمہ قرآن ''کنزالایمان'' مفسر قرآن مفتی احمد یار خان علیہ الرحمۃ کی ''تفسیر نعیمی'' اور صاحب تفسیر الحسنات علامہ ابوالحسنات محمد احمد قادری علیہ الرحمۃ جیسی اہل سنت کی شخصیات و تصانیف کے تعارف و حوالہ جات کو قابل اعتنا نہیں سمجھا گیا اور اس طرح اہل سنت کے مقابلہ میں دیوبندی مودودی' وہابی مکتب فکر کی صریح طرفداری و جانبداری کا افسوسناک مظاہرہ کیا۔ جو اہل سنت و جماعت کے لئے لمحہ فکریہ ہے۔

بہر حال بمصداق۔

قیاس کن زگلستان من بہار مرا۔

بطور مشتے نمونہ از خروارے ''ضیاء القرآن'' کے مذکورہ حوالہ جات و مشکوک صورتحال سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ ''ضیاء القران'' اہل سنت و جماعت کیلئے کہاں تک قابل اعتبار و لائق التفات ہے۔

